کا افترا نہیں ہے۔ نہ یہ کسی خبیث مفتری کا کاروبار ہے۔ یقیناً سمجھو۔ کہ یہ خدا کا سچا وعدہ ہے۔ وہی خدا جس کی باتیں نہیں ٹلتیں۔ وہی رب ذوالجلال جس کے ارادوں کو کوئی روک نہیں سکتا۔ اس کی سنتوں اور طریقوں کا تم میں علم نہیں رہا۔ اس لئے تمہیں یہ ابتلاء پیش آیا۔ براہین احمدیہ میں بھی اس وقت سے سترہ برس پہلے اس پیشگوئی کی طرف اشارہ فرمایا گیا ہے جو اس وقت میرے پر کھولا گیا ہے اور وہ یہ الہام ہے۔ جو براہین صفحہ ۴۹۶ میں مذکور ہے یَاٰدَمُ اسْکُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ۔ یَامَرْیَمُ اسْکُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ۔ یَااَحْمَدُ اسْکُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ۔ اس جگہ تین جگہ زوج کا لفظ آیا۔ اور تین نام اس عاجز کے رکھے گئے۔ پہلا نام آدم یہ وہ ابتدائی نام ہے جبکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ہاتھ سے اس عاجز کو روحانی وجود بخشا۔ اس وقت پہلی زوجہ کا ذکر فرمایا پھر دوسری زوجہ کے وقت مریم نام رکھا۔ کیونکہ اسوقت مبارک اولاد دی۔ جس کو مسیح سے مشابہت ملی۔ . . . اور تیسری زوجہ جس کی انتظار ہے اس کے ساتھ احمد کا لفظ شامل کیا گیا۔ اور یہ لفظ احمد اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس وقت حمد اور تعریف ہوگی۔ یہ ایک چھپی ہوئی پیشگوئی ہے جس کا سر اس وقت خدائے تعالیٰ نے مجھ پر کھول دیا۔ غرض یہ تین مرتبہ زوج کا لفظ تین مختلف نام کے ساتھ جو بیان کیا گیا ہے۔ وہ اسی پیشگوئی کی طرف اشارہ تھا۔ بحوالہ مذکورہ صٓ ۳۳۸

**۱۹۰۵ میں۔** وحی الٰہی میں یہ نہیں تھا۔ کہ دوسری جگہ بیاہی نہیں جائے گی۔ یہ تھا۔ کہ ضرور ہے کہ اول دوسری جگہ بیاہی جائے۔ خدا پھر اس کو تیری طرف لائے گا۔

الحکم ۳۰ رجون ۱۹۰۵ء صٓ ۲

**یاس میں آس۔** احمد بیگ کی دختر کی نسبت جو پیش گوئی ہے۔ جو اشتہار میں درج

ہے۔ اور ایک مشہور امر ہے۔ وہ مرزا امام الدین کی ہمشیرہ زادی ہے۔ جو خط بنام مرزا احمد بیگ کلمۂ فضل رحمانی میں ہے وہ میرا ہے (یہ خط ص۹ تا ص۱۱ پر گزر چکا ہے) اور سچ ہے۔ وہ عورت میرے ساتھ بیاہی نہیں گئی۔ مگر میرے ساتھ اس کا بیاہ ضرور ہوگا۔ جیسا کہ پیشگوئی میں درج ہے۔ وہ سلطان محمد سے بیاہی گئی۔ جیسا کہ پیشگوئی میں تھا۔ میں سچ کہتا ہوں کہ اسی عدالت میں جہاں ان باتوں پر جو میری طرف سے نہیں ہیں۔ بلکہ خدا کی طرف سے ہیں ہنسی کی گئی ہے ایک وقت آتا ہے کہ عجیب اثر پڑے گا۔ اور سب کے ندامت سے سر نیچے ہوں گے۔ .... عورت اب تک زندہ ہے میرے نکاح میں وہ عورت ضرور آئے گی۔ امید کیسی؟ یقین کامل ہے۔ یہ خدا کی باتیں ہیں۔ ٹلتی نہیں، ہو کر رہیں گی۔

مندرجہ بالا بیان دے چکنے کے بعد جب آپ کمرۂ عدالت سے باہر تشریف لائے۔ تو فرمایا معلوم ہوتا ہے کہ اس پیشگوئی کے پورا ہونے کا زمانہ آگیا۔ اگر ہم ہزار روپیہ بھی خرچ کرتے اور آرزو رکھتے۔ کہ یہ عدالت کے کاغذات میں درج ہو جاوے۔ اور اس طرح پر تین ڈپٹی گواہ ہو جاویں تو کبھی بھی نہ ہوتا۔ یہ خدا تعالیٰ کا کام ہے اور اس کی باتیں عجیب ہوتی ہیں۔ اب عدالت کے کاغذات سے کون اس کو مٹا سکے گا۔ جب یہ پیشگوئی پوری ہوگی۔ کیا ان ڈپٹیوں پر اس کا اثر نہ پڑے گا۔ ضرور ہی پڑے گا۔ یہ بہت ہی اچھا ہوا۔ کہ عدالت کے کاغذات میں درج ہو گئی۔ (مرزا غلام احمد کا حلفیہ بیان۔ عدالتِ گورداس پور میں)

کتاب منظور الٰہی ص۲۴۴ تصنیف بابو منظور الٰہی قادیانی

| | |
|---|---|
| ہائے کیوں ہجر کے الم میں پڑے | مفت بیٹھے بٹھائے غم میں پڑے |
| اس کے جانے سے صبر دل سے گیا | ہوش بھی ورطۂ عدم میں پڑے |

اشعارِ مرزا جی مندرجہ سیرۃ المہدی حصہ اول روایت ۲۲۸ تصنیف صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم اے مطبوعہ قادیان

۴۰

## سر منڈی ہونے کی تعبیر

آج خواب میں میں نے دیکھا۔ کہ محمدی بیگم جس کی نسبت پیشگوئی ہے۔ باہر کسی تکیہ میں مع چند کس کے بیٹھی ہوئی ہے اور سر اس کا شاید منڈا ہوا ہے اور بدن سے ننگی ہے اور نہایت مکروہ شکل ہے میں نے اسے تین مرتبہ کہا ہے کہ تیرے سر منڈی ہونے کی یہ تعبیر ہے۔ کہ تیرا خاوند مر جائے گا۔ اور میں نے دونوں ہاتھ اس کے سر پر اتارے ہیں۔ اور پھر خواب میں میں نے یہی تعبیر کی ہے اور اسی رات والدہ محمود نے خواب میں دیکھا۔ کہ محمدی بیگم سے میرا نکاح ہو گیا ہے اور ایک کاغذ مہر اُن کے ہاتھ میں ہے جس پر ہزار روپیہ مہر لکھا ہے اور شیرینی منگوائی گئی ہے۔ اور پھر میرے پاس خواب میں وہ کھڑی ہے (یہ خواب شرمندۂ تعبیر نہیں ہوا۔ مؤلف)

تذکرہ مجموعہ الہامات وکشوف و رؤیا حضرت مسیح موعود ص ۱۹

نہیں منظور تھی گر تم کو الفت — تو یہ مجھ کو بھی جتلایا تو ہوتا
مری دل سوزیوں سے بے خبر ہو — مرا کچھ بھید بھی پایا تو ہوتا
دل اپنا اس کو دوں یا ہوش یا جاں — کوئی اک حکم فرمایا تو ہوتا

اشعار مرزا جی مندرجہ سیرۃ المہدی حصہ اول روایت ۲۲۸ تصنیف صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم اے مطبوعہ قادیان

## بلی کے خواب میں چھیچھڑے

۲۵ جولائی ۱۸۹۲ء بروز دوشنبہ آج میں نے بوقت صبح صادق ساڑھے چار بجے دن کے خواب میں دیکھا۔ کہ ایک حویلی ہے اس میں میری بیوی والدہ محمود اور ایک عورت بیٹھی ہے۔ تب میں نے ایک مشک سفید رنگ میں پانی بھرا ہے اور اس مشک کو اٹھا کر لایا ہوں۔ اور وہ پانی لا کر ایک گھڑے میں ڈال دیا ہے میں پانی کو ڈال چکا تھا۔ کہ وہ عورت جو بیٹھی ہوئی تھی۔ یکایک سرخ اور خوش رنگ لباس پہنے ہوئے میرے پاس آ گئی۔ کیا دیکھتا ہوں۔ کہ ایک

جوان عورت ہے پیروں سے سرتک سرخ رنگ لباس پہنے ہوئے ہے شاید جالی کا کپڑا ہے میں نے دل میں خیال کیا کہ وہی عورت ہے جس کے لئے اشتہار دئے تھے۔ لیکن اس کی صورت میری بیوی کی صورت معلوم ہوئی۔ گویا اس نے کہا یا دل میں کہا۔ کہ میں آگئی ہوں۔ میں نے کہا یا اللہ آجاوے اور پھر وہ عورت مجھ سے بغلگیر ہوئی۔ اس کے بغلگیر ہوتے ہی میری آنکھ کھل گئی۔ فالحمد للہ علیٰ ذلک تذکرہ مجموعہ الہامات و کشوف و رؤیا حضرت مسیح موعود ص۱۹۷

سبب کوئی خداوندا بنا دے — کسی صورت سے وہ صورت دکھا دے

کرم فرما کے آ او میرے جانی — بہت روئے ہیں اب ہم کو ہنسا دے

اشعار مرزا جی مندرجہ سیرۃ المہدی حصہ اول روایت ۲۲۸ تصنیف صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم اے مطبوعہ قادیان

**آخری مایوسی** اور یہ امر کہ الہام میں یہ بھی تھا۔ کہ اس عورت کا نکاح آسمان پر پڑھا گیا ہے یہ درست ہے مگر جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں۔ اس نکاح کے ظہور کے لئے جو آسمان پر پڑھا گیا ہے خدا کی طرف سے ایک شرط بھی تھی جو اس وقت شائع کی گئی تھی۔ اور وہ یہ کہ اَیَّتُھَا الْمَرْاَۃُ تُوْبِیْ تُوْبِیْ فَاِنَّ الْبَلَاءَ عَلٰی عَقِبِکِ.... پس جب ان لوگوں نے اس شرط کو پورا کر دیا تو نکاح فسخ ہوگیا یا تاخیر میں پڑگیا۔

حقیقۃ الوحی ص۱۳۲ تصنیف جناب مرزا جی

عشق کا روگ ہے کیا پوچھتے ہو اسکی دوا — ایسے بیمار کا مرنا ہی دوا ہوتا ہے

کچھ مزا پایا میرے دل! ابھی کچھ پاؤ گے — تم بھی کہتے تھے کہ الفت میں مزا ہوتا ہے

اشعار مرزا جی مندرجہ سیرۃ المہدی حصہ اول روایت ۲۲۸ تصنیف صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم اے مطبوعہ قادیان

**از مؤلف** جب ۱۸۸۸ء کی پیش گوئی تقریباً بیس برس تک پوری نہ ہوئی۔ اور جناب مرزا جی پوری طرح مایوس ہوگئے۔ تو آپ نے ۱۹۰۸ء میں لکھا۔ خدا کی

طرف سے ایک شرط بھی تھی۔ جو اسی وقت شائع کی گئی تھی۔ اور وہ یہ کہ ایتہا المرأۃ توبی توبی فان البلاء علی عقبك (اے عورت توبہ کر توبہ کر۔ کہ مصائب تیرا پیچھا کر رہے ہیں) بس ان لوگوں نے جب اس شرط کو پورا کر دیا۔ تو نکاح فسخ ہو گیا۔ یا تاخیر میں پڑ گیا۔ حقیقۃ الوحی ص۱۸۵ پیش گوئی کو بار بار غور سے پڑھیئے۔ یہ نئی شرط وہاں نہیں ملے گی۔ اچھا مان لیا کہ تھی۔ مگر یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ جناب مرزا جی فرماتے ہیں۔ احمد بیگ کے داماد (مرزا سلطان محمد) کا یہ قصور تھا۔ کہ اس نے تخویف کا اشتہار دیکھ کر اس کی پرواہ نہ کی۔ خط پر خط بھیجے گئے۔ ان سے کچھ نہ ڈرا۔ پیغام بھیج کر سمجھایا گیا۔ کسی نے ذرا التفات نہ کی۔ اور احمد بیگ (والد محمدی بیگم) نے ترک تعلق نہ چاہا۔ بلکہ وہ سب گستاخی اور استہزاء میں شریک ہوئے۔ سو یہی قصور تھا۔ کہ پیشگوئی سن کر پھر ناطہ کرنے پر راضی ہو گئے۔ جناب مرزا صاحب کی اس عبارت سے ظاہر ہے کہ قصور یا تو محمدی بیگم کے والد کا تھا۔ جس نے بجائے مرزا صاحب کے محمدی بیگم کا نکاح مرزا سلطان محمد سے کر دیا۔ یا قصور ہے۔ تو مرزا سلطان محمد کا جو محمدی بیگم سے شادی کرنے پر راضی ہو گیا۔ اور مرزا صاحب کے خطوط اور سمجھانے کی ذرا پرواہ نہ کی یا قصور ہے تو مرزا صاحب کے خاندان کا۔ جنہوں نے مخالفت پر کمر باندھ رکھی تھی۔ اور چاہتے تھے۔ کہ محمدی بیگم کی شادی مرزا صاحب سے نہ ہو۔ یا پھر قصور تھا۔ تو اللہ تعالیٰ کا (نعوذ باللہ من ذٰلک)، کہ جس نے محمدی بیگم کا نکاح تو مرزا جی کے ساتھ آسمان پر کر دیا۔ اور رخصتی کے اسباب زمین پر پیدا نہ کر سکا۔ اور توبہ کرے محمدی بیگم! کیوں؟ کس بات پر؟ پھر یہ بھی سمجھ میں نہیں آتا۔ کہ کسی عورت کا گناہوں سے توبہ کرنے سے نکاح کیوں فسخ ہو جاتا ہے اور وہ شوہر پر کیوں حرام ہو گئی۔ کھولیئے فقہ کی کوئی کتاب اور پڑھیئے باب النکاح۔ کیا وہاں کوئی ایسی دفعہ موجود ہے۔ کہ اگر بیوی گناہوں

سے تائب ہو جائے تو وہ شوہر پر حرام ہو جاتی ہے پھر یہ بات بھی سمجھ میں نہیں آتی کہ ایتھا المرأۃ توبی توبی فان البلاء علیٰ عقبک اے عورت توبہ کر کہ مصائب تیرا پیچھا کر رہے ہیں جب تائب ہوئی تو مصائب سے نجات ملی مگر کس صورت میں؟ نکاح کے فسخ ہو جانے میں۔ اگر وہ توبہ نہ کرتی۔ تو جناب مرزا صاحب کی زوجیت میں رہتی۔ اور ام المؤمنین کا لقب پاتی۔ تو کیا یہ بات اس کے واسطے باعث فخر اور رحمت تھی۔ یا مصیبت؟ اے عورت توبہ کر۔ مصیبت تیرا پیچھا کئے ہوئے ہے۔ وہ مصیبت اور بلا کیا تھی؟ ظاہر ہے کہ وہ خود جناب مرزا جی ہی تھے۔ جو تقریباً بیس برس سے بیچاری کے پیچھے پڑے ہوئے تھے۔ تشہیر دعویٰ نکاح اور الہام بافی میں لگے رہتے تھے۔ اور اس میں کیا شک ہے۔ کہ ایک نوجوان اور خوب رو لڑکی کا پچاس سالہ بوڑھے اور مجمع الامراض کے نکاح میں آنا یہ اس کے واسطے سب سے بڑی مصیبت اور بلا نہیں۔ تو اور کیا ہے۔ خیر اللہ تعالیٰ نے توبہ کی توفیق دی تو بیچاری کی جان چھوٹی۔ فالحمد للہ علیٰ ذالک۔

غیر مرزائی حضرات کی خدمت میں عموماً اور مرزائی حضرات کی خدمت میں خصوصاً عرض ہے۔ کہ آدمی چھ آنے کی مٹی سے بنی ہوئی ہانڈی خریدتا ہے تو بار بار اسے دیکھتا ہے اور انگلی سے بجا کر معلوم کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ کہ کہیں یہ کچی اور ٹوٹی ہوئی تو نہیں۔ اور اگر خود سمجھ نہیں رکھتا۔ تو کسی سمجھ دار کو دکھا کے مشورہ ضرور کر لیتا ہے تو کیا یہ انصاف ہے کہ جب ایمان کی باری ہو۔ تو اندھا دھند آنکھیں بند کر کے سودا بازی شروع کر دے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ پ ۱۳ ع ترجمہ:۔ ہرگز ہرگز گمان نہ کر۔ کہ خدا اپنے رسول سے کئے ہوئے وعدہ کا خلاف کرے گا۔ بے شک اللہ تعالیٰ غالب اور منتقم ہے۔

کسی انسان کو ذاتی طور پر علم غیب حاصل نہیں۔ ہاں یہ ہو سکتا ہے کہ خداتعالیٰ کسی بشر کو کسی پوشیدہ بات پر مطلع کر دے۔ پس جو شخص کسی آئندہ بات کی قبل از وقوع خبر دے۔ اس کے متعلق دو ہی خیال ہو سکتے ہیں۔ ایک یہ کہ اس نے رفتارِ حالات کو ملحوظ رکھ کر نیچر کے استمراری واقعات کی بنا پر قیاس آرائی کی ہے۔ دوسرا یہ کہ اسے براہ راست یا بالواسطہ کسی مخبر صادق نے اطلاع دی ہے۔ یہ ہو سکتا ہے کہ کسی انسان کی قیاس وغیرہ سے دی ہوئی خبر ٹھیک نکل آئے جیسا کہ بعض منجموں، رمالوں کی پیشگوئیاں صحیح ثابت ہو جاتی ہیں۔ مگر یہ ان کے صادق اور منجانب اللہ ہونے پر دال نہیں ہوتیں۔ اور یہ امر جناب مرزا صاحب کو بھی مسلم ہے۔ چنانچہ مرزا جی فرماتے ہیں۔ کسی شخص کا محض سچی خوابوں کا دیکھنا یا بعض سچے الہام کا مشاہدہ کرنا یہ امر اس کے کمال پر دلیل نہیں ہے۔ حقیقۃ الوحی ص۱۲ تصنیف مرزا جی۔

پھر مرزا جی اسی کتاب حقیقۃ الوحی کے صفحہ ۵ پر لکھتے ہیں۔

بعض فاسق اور فاجر اور زانی اور ظالم اور غیر متدین اور چور اور حرام خور اور خدا کے احکام کے مخالف چلنے والے بھی ایسے دیکھے گئے ہیں کہ ان کو بھی کبھی کبھی سچی خوابیں آتی ہیں۔ اور یہ میرا ذاتی تجربہ ہے کہ بعض عورتیں جو قوم کی چوہڑی۔ یعنی بھنگن تھیں۔ جن کا پیشہ مردار کھانا اور ارتکابِ جرائم کام تھا۔ انہوں نے ہمارے روبرو بعض خوابیں بیان کیں اور وہ سچی نکلیں اس سے بھی عجیب تر یہ کہ بعض زانیہ عورتیں اور قوم کے کنجر جن کا زنا کاری کام تھا۔ ان کو دیکھا گیا۔ کہ بعض خوابیں انہوں نے بیان کیں اور وہ پوری ہو گئیں اور بعض ایسے ہندوؤں کو بھی دیکھا۔ کہ نجاست شرک سے ملوث اور اسلام کے سخت دشمن ہیں۔ بعض خوابیں ان

کی جیسا کہ دیکھا گیا۔ ظہور میں آگئیں۔ حقیقۃ الوحی ص۵ تصنیف مرزا جی

جو کچھ مرزا جی نے فرمایا ہے یہ سب کچھ ہو سکتا ہے مگر یہ نہیں ہو سکتا۔ کہ خدائے عالم الغیب کی بتلائی ہوئی بات غلط ہو جائے۔ جیسا کہ پہلے میں عرض کر چکا ہوں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ پ۱۳۔ ہرگز ہرگز گمان نہ کر۔ کہ خدائے تعالیٰ اپنے رسولوں سے کئے ہوئے وعدہ کا خلاف کرے گا۔ اور یہ مرزا جی بھی مانتے ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں۔ ممکن نہیں کہ خدا کی پیشگوئی میں کچھ تخلف ہو۔ روحانی خزائن جلد ۲۳۔ چشمہ معرفت ص ۹۱/۸۳ تصنیف جناب مرزا جی۔

لہٰذا ہم بلکہ ہر دانا انسان یہ کہنے میں حق بجانب ہے کہ جس مدعی الہام کی کوئی پیشگوئی غلط ثابت ہو جائے تو وہ خدا کا ملہم اور مخاطب نہیں بلکہ مفتری علی اللہ ہے۔ کیونکہ خود مرزا جی کو بھی یہ مسلم ہے فرماتے ہیں۔ ممکن نہیں کہ نبیوں کی کی ہوئی پیشگوئیاں ٹل جائیں۔ رسالہ کشتی نوح ص۵ روحانی خزائن ج ۵/۱۹ تصنیف مرزا جی۔

امام الزماں میں ہوں (روحانی خزائن جلد ۱۳ ضرورۃ الامام ص ۴۹۵/۲۵ تصنیف مرزا جی

امام الزماں کی الہامی پیشگوئیاں اظہار علی الغیب کا درجہ رکھتی ہیں یعنی غیب کو ہر ایک پہلو سے اپنے قبضہ میں کر لیتی ہیں جیسا کہ چابک سوار گھوڑے کو اپنے قبضہ میں رکھتا ہے۔

(روحانی خزائن جلد ۱۳ ضرورۃ الامام ص ۴۸۳/۱۲) تصنیف مرزا جی

میں اپنے ذاتی تجربہ سے کہہ رہا ہوں۔ کہ روح القدس کی قدسیت ہر وقت ہر دم اور ہر لحظہ بلا فصل ملہم کے تمام قویٰ میں کام کرتی رہتی ہے (آئینہ کمالاتِ اسلام ص۹۳) تصنیف مرزا جی

بدخیال لوگوں کو واضح ہو کہ ہمارا کذب و صدق جانچنے کے لئے ہماری پیشگوئی سے بڑھ کر اور کوئی محک (کسوٹی) امتحان نہیں ہو سکتا (آئینہ کمالاتِ اسلام ص۲۸۸) تصنیف مرزا جی

پس ہم سب سے پہلے مرزاجی کی پیشگوئیاں دیکھتے ہیں۔ اگر ان میں بعض سچی ہیں۔ تو یہ ہو سکتا ہے۔ کہ وہ قیاس وغیرہ سے کی گئی ہوں۔ لیکن اگر ان میں ایک بھی جھوٹی ہے تو یقیناً وہ مرزاجی کے مفتری علی اللہ ہونے کی قطعی دلیل ہے۔ چنانچہ مرزاجی راقم ہیں کسی انسان (خاص کر مدعی الہام) کا اپنی پیشگوئی میں جھوٹا نکلنا خود تمام رسوائیوں سے بڑھ کر رسوائی ہے۔ روحانی خزائن جلد ۱۵۔ تریاق القلوب صفحہ ۳۸۲ تصنیف مرزاجی مرزاجی یہ بھی فرماتے ہیں کہ اگر ثابت ہو کہ میری سو پیشگوئی میں سے ایک بھی جھوٹی نکلی ہو تو میں اقرار کر دوں گا۔ کہ میں کاذب ہوں اربعین نمبر ۴ صفحہ ۲۵ درحاشیہ تصنیف مرزاجی میں بھی دعوے سے کہتا ہوں کہ مرزا صاحب کی سو تحدی آمیز پیشگوئیوں میں سے اگر ایک بھی سچی ہو جائے تو میں مرزاجی کو سچا سمجھوں گا۔ مرزاجی نے محمدی بیگم والی پیشگوئی کو اپنے صدق و کذب کا معیار ٹھہرایا ہے چنانچہ فرماتے ہیں میں اس خبر (محمدی بیگم والی پیشگوئی) کو اپنے سچ یا جھوٹ کا معیار بناتا ہوں۔ اور میں نے جو کچھ کہا ہے یہ خدا سے خبر پا کر کہا ہے۔ انجام آتھم تصنیف جناب مرزاجی۔ مگر اسی پیشگوئی کا جو حشر ہوا ہے آپ حضرات سے پوشیدہ نہیں۔ کیا اب بھی مرزاجی کے جھوٹے ہونے میں کوئی شک باقی ہے؟ نہیں ہرگز نہیں فَتَدَبَّرُوا یٰاُولِی الْاَلْبَاب ط

**الہام بکر و ثیب** تخمیناً اٹھارہ برس کے قریب عرصہ گزرا ہے مجھے کسی تقریب سے محمد حسین بٹالوی .... کے مکان پر جانے کا اتفاق ہوا اس نے مجھ سے دریافت کیا۔ کہ آج کل کوئی الہام ہوا ہے۔ میں نے اس کو یہ الہام سنایا۔ جس کو میں کئی دفعہ اپنے مخلصوں کو سنا چکا ہوں اور وہ یہ ہے کہ بِکْرٌ وَّ ثَیِّبٌ جس کے معنی ان کے آگے اور نیز ہر ایک کے آگے میں نے ظاہر کئے کہ خدا کا ارادہ ہے

کہ وہ دو عورتیں میرے نکاح میں لائے گا۔ ایک بکر ہوگی اور دوسری بیوہ۔ چنانچہ یہ الہام جو بکر کے متعلق تھا۔ پورا ہوگیا اور اس وقت بفضلہ تعالیٰ چار پسر اس بیوی سے موجود ہیں۔ اور بیوہ کے الہام کی انتظار ہے۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۲۰۱/۲۸ تصنیف جناب مرزا جی (مرزا جی کی کسی بیوہ سے آخر دم تک شادی نہیں ہوئی۔ الہام سراسر غلط ثابت ہوا ہے از مؤلف)

## تیسری شادی کی آرزو اور ربانی ارادہ میں جوش

مخدومی مکرمی! اخویم مولوی نورالدین صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ جو عنایات خداوند کریم جل شانہ کے اس عاجز کے شامل حال ہیں۔ ان کے بارے میں ہمیشہ یہی دل چاہتا ہے۔ کہ اپنے دوستوں سے کچھ اس میں سے بیان کرتا رہوں اور بحکم وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ تحدیثِ نعمت کا ثواب حاصل کروں۔ سو آپ سے بھی جو میرے مخلص دوست ہیں۔ ایک راز پیشگوئی کا بیان کرتا ہوں شاید چار ماہ کا عرصہ ہوا۔ کہ اس عاجز پر ظاہر کیا گیا تھا کہ ایک فرزند قوی الطاقتین۔ کامل الظاہر والباطن تم کو عطا کیا جائے گا۔ سو اس کا نام بشیر ہوگا۔ اب تک میرا قیاسی طور پر خیال تھا۔ کہ شاید وہ فرزند مبارک اسی اہلیہ سے ہوگا۔ اب زیادہ تر الہام اس بات میں ہو رہے ہیں۔ کہ عنقریب ایک اور نکاح تمہیں کرنا پڑے گا اور جناب الٰہی میں یہ بات قرار پا چکی ہے کہ ایک پارسا طبع اور نیک سیرت اہلیہ تمہیں عطا ہوگی وہ صاحب اولاد ہوگی ...... اب مخالفین آنکھوں کے اندھے اعتراض کرتے ہیں کہ کیوں اب کی دفعہ لڑکا پیدا نہیں ہوا..... مگر میری دانست میں اس لڑکے کے تولد سے پہلے ضروری معلوم ہوتا ہے۔ کہ یہ تیسری شادی ہو جائے۔ کیونکہ اس تیسری شادی میں اولاد ہونے کے اشارات پائے جاتے ہیں۔ غالباً اس تیسری شادی کا وقت نزدیک

ہے۔ اب دیکھیں۔ کہ کس جگہ ارادۂ ازل نے اس کا ظہور مقرر کر رکھا ہے۔ الہامات اس بارہ میں کثرت سے ہوئے ہیں۔ اور ربانی ارادہ میں کچھ جوش سا پایا جاتا ہے۔۔۔۔۔۔
(تذکرہ ص۱۱۲ مکتوبات احمدیہ جلد ۵ نمبر ۲) خاکسار غلام احمد ۸ جون ۱۸۸۶ء

ان دنوں اتفاقاً نئی شادی کے لئے دو شخصوں نے تحریک کی تھی۔ مگر جب ان کی نسبت استخارہ کیا گیا۔ تو ایک عورت کی نسبت جواب ملا۔ کہ اس کی قسمت میں ذلت و محتاجگی اور بے عزتی ہے اور اس لائق نہیں کہ تمہاری اہلیہ بنے اور دوسری کی بابت ارشاد ہؤا۔ کہ اس کی شکل اچھی نہیں۔ بحوالۂ مذکور

مکرمی اخویم مولوی نور الدین صاحب۔۔۔ عنایت نامہ پہنچا۔ اس عاجز نے جو آپ کی طرف لکھا تھا۔ وہ صرف دوستانہ طور پر اسرار الٰہیہ پر مطلع کرنے کی غرض سے لکھا گیا۔ کیونکہ اس عاجز کی یہ عادت ہے کہ اپنے احباب کو ان کی قوت ایمانی بڑھانے کی غرض سے کچھ کچھ امور غیبیہ بتا دیتا ہے اور اصل حال اس عاجز کا یہ ہے۔ کہ جب سے اس تیسرے نکاح کے لئے اشارہ غیبی ہؤا ہے۔ تب سے خود طبیعت متفکر و متردد ہے اور حکم الٰہی سے گریز کی جگہ نہیں۔ مگر بالطبع فارہ ہے (خدا جانے نامرد ہو چکے ہوں گے از مؤلف) اور ہر چند اول اول یہ چاہا۔ کہ یہ امر غیبی موقوف رہے۔ لیکن متواتر الہامات و کشوف اس بات پر دلالت کر رہے ہیں۔ کہ یہ تقدیر مبرم ہے والسلام۔

خاکسار غلام احمد۔۔ بیس جون ۱۸۸۶ (مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر ۲

براہین احمدیہ میں بھی اس وقت سے سترہ برس پہلے اس پیشگوئی کی طرف اشارہ فرمایا گیا ہے جو اس وقت میرے پر کھولا گیا ہے اور یہ الہام ہے جو براہین کے صفحہ ۴۹۶ میں مذکور ہے یا آدم اسکن انت وزوجک الجنۃ۔ و یا مریم اسکن انت وزوجک الجنۃ۔ و یا احمد اسکن انت وزوجک

البتہ اس جگہ تین جگہ زوج کا لفظ آیا ہے اور تین نام اس عاجز کے رکھے گئے۔ پہلا نام آدم یہ ابتدائی نام ہے۔ جب کہ خدا تعالیٰ نے اپنے ہاتھ سے اس عاجز کو روحانی وجود بخشا۔ اس وقت پہلی زوجہ کا ذکر فرمایا۔ پھر دوسری زوجہ کے وقت میں مریم نام رکھا کیونکہ اس وقت مبارک اولاد دی گئی جس کو مسیح سے مشابہت ملی۔ اور تیسری زوجہ جس کا انتظار ہے اس کے ساتھ احمد کا لفظ شامل کیا گیا۔ اور یہ لفظ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس وقت حمد اور تعریف ہو گی۔ ایک چھپی ہوئی پیش گوئی ہے جس کا سر اس وقت خدا تعالیٰ نے مجھ پر کھول دیا۔

انجام آتھم ص۳۳ تصنیف مرزاجی (یہ تحریر مرزاجی کی جنوری ۱۸۹۷ء میں شائع ہوئی تھی)

(حالانکہ تیسری شادی مرزاجی کی نہیں ہوئی۔ اور تیسری شادی کے تمام تر الہامات سراسر غلط ثابت ہوئے ہیں اور مرزاجی کا یہ کہنا کہ ارادۂ ربانی میں کچھ جوش سا پایا جاتا ہے وہ جوش ایسا ٹھنڈا ہوا۔ کہ شادی نہ ہوئی۔ اور مرزا صاحب اس حسرت کو قبر میں لے گئے (مؤلف عبدالرحمن)

**بابرکت خواتین اور ان سے اولاد:** ۳۔ پھر خدائے تعالیٰ کریم جلشانہ نے مجھے بشارت دیکر فرمایا۔ کہ تیرا گھر برکت سے بھرے گا اور میں اپنی نعمتیں تجھ پر پوری کروں گا۔ اور خواتین مبارکہ سے جن میں سے تو بعض کو اس کے بعد پائے گا۔ تیری نسل بہت ہوگی مجموعۂ اشتہارات مرزا ص۱۰۳ جلد ۱

(حالانکہ مرزا صاحب کے اس اعلان کے بعد کوئی خواتین مبارکہ تو درکنار غیر مبارکہ بھی مرزاجی کے نصیب نہیں ہوئی..... اور نہ ہی مذکورہ خواتین مبارکہ سے مرزاجی کی نسل بہت ہوئی حافظ عبدالرحمن)

جناب مرزاجی کا محمدی بیگم سے شادی کا شوق، اور کسی بیوہ سے شادی کی تمنا اور تیسری شادی کی خواہش، مگر شومئے قسمت۔ نہ محمدی بیگم سے شادی ہوئی نہ کسی بیوہ سے نکاح ہوا۔ اور نہ تیسری شادی کی حسرت پوری ہوئی۔ ناکامی پر ناکامی۔ کسی نے خوب کہا ہے ؎

اے میرے باغ آرزو کیسا ہے باغ ہائے تو — کلیاں تو گو ہیں چار سو کوئی کلی کھلی نہیں

رسالہ ختم شد۔ فالحمد للہ علیٰ ذالک۔ — حافظ عظمت علی کاتب ملتان چھاؤنی

ٹاؤن شپ میں واحد مرکزی دینی درسگاہ

# مدرسہ مخزن العلوم

نزد قبرستان 1-B/9 ٹاؤن شپ۔ لاہور فون ۸۴۴۷۶۲

مدرسہ ہذا میں تعلیم حاصل کرنے کے واسطے دور دراز سے آنے والے غریب الدیار مسافر طلبا و طالبات کی صدقہ، زکوٰۃ، فطرانہ، چرمہائے قربانی اور نفلی خیرات سے دل کھول کر بھرپور امداد کریں۔ اللہ تعالیٰ آپکے اموال میں برکت اور آپکی خیرات کو قبول فرماویں اور دین پر چلنے کی مزید توفیق بخشیں

ظفر اقبال جمیل لاہور
پرنسپل گورنمنٹ ایم اے او کالج

استاذ اعلیٰ جامعہ اشرفیہ لاہور

عبد الحمید غفرلہٗ مفتی و صدر مدرس جامعہ مدنیہ کریم پارک لاہور شہر



سید انور حسین شاہ نفیس الحسینی
خلیفہ مجاز قطب الاقطاب حضرت مولانا عبد القادر صاحب رائے پوری

صدر انجمن شکیل احمد خاں مہتمم مدرسہ ابن سرور حافظ عبد الرحمٰن مظفر گڑھی

# نماز حنفی

## مع اضافات الاحادیث

مرتب: حضرت مولانا خیر محمد صاحب جالندھری

اضافہ
حافظ شفیق الرحمن قاسمی


مکتبہ سروریہ
مخزن العلوم ۹ بی ون ٹاؤن شپ لاہور
فون: ۸۴۴۷۶۲

دو چشم من فدائے چار گوہر علیؓ و فاطمہؓ شبیرؓ و شبرؓ

# توہینِ حسین رضی اللہ عنہ

## مرزائیوں کے نام بجواب ان کے پمفلٹ امام حسینؓ کا مقام

تالیف

ابن سرور ابو الشہید حافظ عبد الرحمٰن مظفر گڑھی


مکتبہ سروریہ

مخزن العلوم ۹ بی ون ٹاؤن شپ لاہور

فون : ۸۴۴۷۶۲

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ایک پمفلٹ میری نظر سے گزرا جس کا عنوان تھا "امام حسین علیہ السلام کا مقام" مسیح موعود (مرزا جی) کے اپنے الفاظ میں اس پمفلٹ کا طول و عرض تقریباً اسی سطریں ہیں جس میں گیارہ سطریں یزید سے متعلق ہیں اور انیس سطروں میں امام حسین علیہ السلام کی عام راستبازی کا تذکرہ ہے اور باقی پچاس سطروں میں (مرزا جی) کی اپنی لن ترانیاں ہیں۔ اس میں قادیانی صاحبان نے یہ وجہ بیان نہیں کی کہ آخر اس پمفلٹ کے لکھنے کی کیوں ضرورت پیش آئی؟ اصل بات یہ ہے کہ مرزا جی نے اپنی نبوت کی پٹڑی جمانے کے لیے جن بزرگ ہستیوں کو اپنی سخت گوئی اور توہین کا نشانہ بنایا ہے۔ ان میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت پر نہایت ناروا حملے کیے ہیں خصوصاً سیدنا امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی وہ توہین کی اور مذاق اڑایا ہے کہ جس پر نہ صرف اہلِ اسلام بلکہ ہر مذہب کے شریف انسان نے مرزا جی کا نوٹس لیا کہ آپ نے ان بے گناہوں کو صدیوں بعد کچھ اس قسم کے کلمات سے یاد کیا کہ یزید بھی شرما جائے۔ اس پر مرزائی احباب بہت بوکھلاتے اور عوام کو اندھیرے میں رکھتے ہوتے اس قسم کا غیر متعلق پمفلٹ شائع کر دیا۔ میں دلی خیر خواہی کے ساتھ مرزا جی کا اصل مسلک ان کے اپنے الفاظ میں آپ کے سامنے رکھ دیتا ہوں۔ آپ اپنے ضمیر سے خود فیصلہ طلب کریں۔

مرزا جی نے لکھا ہے، "حسین ...... سچ ہے کہ وہ بھی خدا کے راستباز بندوں میں سے تھے لیکن ایسے بندے تو کروڑ ہا دنیا میں گزر چکے ہیں اور خدا جانے کہ آگے کس قدر ہوں گے۔ خدا کے تمام نبیوں نے میری تعریف کی (مرزا جی کی) ہے اور مجھے تمام انبیاء کا مظہر ٹھہرایا ہے۔ اب سوچنے کے لائق ہے کہ امام حسین کو مجھ سے کیا نسبت ہے ... خدا اور رسول نے مجھے فضیلت دی ہے۔ کیا یہ سچ نہیں ہے

کہ قرآن اور احادیث اور تمام نبیوں کی گواہی سے مسیح موعود (یعنی مرزا جی) حسین سے افضل ہے۔ حسین کو یہ شرف بھی نصیب نہ ہوا کہ وہ موت کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کے قریب دفن کیا جاتا (شاید مرزا جی روضہ اقدس کے اندر دفن ہوئے ہوں گے۔ از مؤلف) قرآن شریف نے تو امام حسین کو رتبہ ابنیت (یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بیٹے ہونے) کا بھی نہیں دیا بلکہ نام تک بھی مذکور نہیں (شاید مرزا جی کے نام کی کوئی مستقل سورت نازل ہوئی ہوگی۔ مؤلف)..... امام حسین کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بیٹا کہنا قرآن شریف کی نص صریح کے برخلاف ہے۔ (پھر تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نعوذ باللہ بہت بڑی غلطی ہوئی کہ آپ نے فرمایا ھٰذان ابنای حسنؓ اور حسینؓ میرے بیٹے ہیں۔ مؤلف) حق تو یہ ہے کہ قرآن شریف نے اس تعلق کو جو امام حسین کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بوجہ پسرِ دختر ہونے کے تھا۔ نہایت ہی ناچیز کر دیا (معاذ اللہ۔ مؤلف)

(روحانی خزائن جلد ۱۸ نزول المسیح ص ۴۲۳/۴۵ تا ص ۴۲۸/۵۰ تصنیف مرزا)

ناظرین کرام! آپ نے دیکھ لیا کہ مرزا جی کے نزدیک امام حسین رضی اللہ عنہ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بیٹا کہنا (نعوذ باللہ) قرآن شریف کے حکم کے تو خلاف ہے حالانکہ امام حسین رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نواسے تھے اور نواسہ بھی بیٹا ہی ہوتا ہے جیسا کہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا ھٰذان ابنای یہ دونوں حسن اور حسین میرے بیٹے ہیں مگر مرزائیوں کے نزدیک مرزا جی کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بیٹا کہنا قرآن شریف کی نص صریح کے عین مطابق ہے۔ چنانچہ مرزا جی کے فرزند بشیر احمد بی اے اپنی کتاب الکلمۃ الفصل کے ص ۱۰۵ پر لکھتے ہیں:

ہاں وہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا اکلوتا بیٹا (یعنی مرزا غلام احمد) جس کے نام پر رسولوں نے ناز کیا تھا وہ زمین پر اترا تو امت محمدیہ کی بھیڑیں اس کے لیے بھیڑیئے

بن گئیں۔

کربلا ئیست سیر ہر آنم  صد حسین است در گریبانم

کربلا ہر وقت میری سیر گاہ ہے۔ سو حسین میری آستین میں ہے

(در ثمین فارسی مجموعہ اشعار مرزا جی ص۲۳۴)

کیا تو اس (حسین) کو تمام دنیا سے زیادہ پرہیز گار سمجھتا ہے۔ تم نے امام حسین کو تمام مخلوق سے افضل سمجھا ہے جو خدا نے پیدا کیے ہیں۔ گو یا لوگوں میں وہی ایک آدمی تھا اور اس کو خدا نے پاک کیا اور غیر ناپاک ہیں۔ یہ تو بتلاؤ کہ اس (حسین) سے نہیں دینی فائدہ کیا پہنچا ص۱۸۰ حسین کو مجھ (مرزا جی) سے کچھ زیادت نہیں۔ میں خدا کا کشتہ ہوں اور تمہارا حسین دشمنوں کا کشتہ۔ پس فرق کھلا کھلا اور ظاہر ہے ص ۱۹۳/۸۱۔

مجھ میں اور تمہارے حسین میں بہت فرق ہے کیوں کہ مجھے ہر ایک وقت میں خدا کی تائید اور مدد مل رہی ہے مگر تم دشت کربلا کو یاد کر لو اب تک روتے ہو پس سوچ لو ص۱۸۱ روحانی خزائن جلد ۱۹ اعجاز احمدی تصنیف مرزا جی)

اے قوم شیعہ! اس پر اصرار مت کرو کہ حسین تمہارا منجی ہے کیونکہ میں سچ سچ کہتا ہوں کہ آج تم میں ایک (مرزا جی) ہے کہ اس حسین سے بڑھ کر ہے۔

(روحانی خزائن جلد ۱۸ دافع البلاء ص ۲۳۳/۱۳ تصنیف مرزا)

تم نے اس کشتہ سے مدد چاہی جو نو میدی میں مر گیا ص۱۹۲ تم نے خدا کے جلال اور مجد کو بھلا دیا ہے اور تمہارا ورد صرف حسین ہے پس یہ اسلام پر ایک مصیبت ہے۔ کستوری کی خوشبو کے سامنے گوہ (پاخانہ) کا ڈھیر ہے ص۱۹۴

(روحانی خزائن جلد ۱۹ اعجاز احمدی تصنیف مرزا)

ایک دفعہ ایسا ہوا کہ ایک خادمہ جس نے صاحبزادہ بشیر احمد کو اٹھایا ہوا تھا۔ اس کو کسی شخص نے کوئی کام کرنے کے لیے کہا۔ اس نے جواب دیا میں

ابھی یہ کام نہیں کرتی۔ اس نے اس کے منہ پر تھپڑ مارا۔ حضرت مسیح موعود کو جب اس کی خبر ہوئی تو آپ نے فرمایا۔ میری یہ اولاد شعائر اللہ میں داخل ہے۔ اس عورت کو جس نے بچہ اٹھایا ہوا تھا جس نے مارا ہے اس نے شعائر اللہ کی ہتک کی ہے پس جو خدا تعالیٰ کے نشانات ہوں ان کی تعظیم کرنی چاہیئے

(تقریر مفتی محمد صادق صاحب قادیانی جلسہ سالانہ مندرجہ اخبار الفضل)

۸ فروری ۱۹۲۴ء

مرزا جی کے نزدیک ان کی اولاد شعائر اللہ میں داخل ہے تو کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نواسے حضرت حسین علیہ السلام شعائر اللہ میں داخل نہیں؟ اور اگر جس عورت نے مرزا جی کے لڑکے کو اٹھایا ہوا ہے اسے تھپڑ مارنے سے شعائر اللہ کی بے حرمتی ہوئی تو حضرت حسین علیہ السلام کی تحقیر سے شعائر اللہ کی بے حرمتی کیوں نہیں ہوتی؟

مرزا جی کا خاص الہام ہے اخرج منه اليزيديون یعنی قادیان میں یزیدی لوگ پیدا کیے گئے ہیں حتیٰ کہ مرزا جی کی تحقیق کے بموجب چودہویں صدی کا دمشق بھی قادیان ہے گویا اس زمانہ کے یزید کا صدر مقام ہے۔ یزید تو اس درجہ بدنام ہے ہی لیکن اس جسارت کا کیا انجام ہے جسے آپ ملاحظہ فرما چکے ہیں۔

اے چشم اشکبار ذرا دیکھ تو سہی
یہ گھر جو بہہ رہا ہے کہیں تیرا ہی گھر نہ ہو

## حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کی توہین

علامہ ابن حجر مکی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب صواعق محرقہ کے ص۱۸۸ پر لکھا ہے کہ قیامت کے دن اعلان ہوگا غضوا ابصارکم حتی تجوز فاطمۃ الزہراء رض

رسب اپنی اپنی آنکھیں بند کریں کیوں کہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کی سواری گزر رہی ہے
خود سیدہ نے فرمایا تھا کہ جب میں فوت ہو جاؤں تو میرا جنازہ رات کے
اندھیرے میں لے جانا نہ کہ دن کی روشنی میں۔ تاکہ کسی کی نظر میرے جنازے پر
بھی نہ پڑے۔

لیکن مرزا جی نے لکھا ہے کہ ایک دفعہ میں مغرب کی نماز سے فارغ ہوا تو اس
وقت نہ مجھ پر نیند طاری تھی اور نہ ہی کوئی بے ہوشی کے آثار تھے بلکہ میں بیداری کے
عالم میں تھا۔ اچانک سامنے ایک آواز آئی اور آواز کے ساتھ دروازہ کھٹکھٹانے
لگا۔ تھوڑی دیر کے بعد دیکھتا ہوں کہ دروازہ کھٹکھٹانے والے جلدی جلدی میرے
قریب آ رہے ہیں۔ یہ پنج تن پاک تھے یعنی علی ساتھ اپنے دونوں بیٹوں کے اور
فاطمۃ الزہراء اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم ...... اور دیکھتا ہوں کہ فاطمۃ الزہراء نے میرا
سر اپنی ران پر رکھ دیا۔ (نعوذ باللہ من ذالک۔ مؤلف) آئینہ کمالات اسلام ص ۵۴۹ (۵۵۰)

کیا کوئی شخص اس چیز کو برداشت کر سکتا ہے اور اس کی بیٹی، بیوی اور
والدہ ان کی موجودگی میں نامحرم کا سر اپنی ران پر رکھنے کے واسطے تیار ہے۔ خواہ بیٹا
سمجھ کر ہی سہی یا یہ بے غیرتی حضور صلی اللہ علیہ وسلم، علی کرم اللہ وجہہ۔ امام حسن
حسین علیہما السلام اور سیدہ خاتون جنت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے واسطے
روا تھی (نعوذ باللہ من ذالک)

# حضرت علی رضی اللہ عنہ کی توہین

پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑا اور اب نئی خلافت لو۔ ایک زندہ علی (مرزا جی)
تم میں موجود ہے۔ اس کو تم چھوڑتے ہو اور مردہ علی تلاش کرتے ہو۔

(ملفوظات احمدیہ جلد دوم ص۱۴۲ مطبوعہ ربوہ)

# تمام اہلِ بیت کی توہین!

وقال علیہ الصلوٰۃ و السلام انا مدینۃ العلم و علی بابھا من اراد العلم فلیاتہ من بابہ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کے دروازہ ہیں جو علم حاصل کرنے کے ارادہ سے شہر میں آتا ہے اسے دروازہ سے ہی آنا پڑے گا۔

مذکورہ حدیث شریف حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علم پر پختہ شہادت ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ آپ کا فقیہ ہونا اور حدیث و قرآن کے معارف جاننے میں تمام صحابہ میں آپ کا شمار صف اول میں ہے۔ آپ فرمایا کرتے تھے:۔

سلونی ما شئتم
- - - - - - - - - -
- - - - - - - - - -

حدیث اور قرآن سے متعلق جو سوال آپ چاہیں، مجھ سے کریں۔ میں اس کا جواب دوں گا۔

لیکن مرزائیوں کی عبارت دیکھیے لکھتے ہیں:۔

یہ سوال کہ حضرت علی نبی کیوں نہ ہوئے اور دیگر اہل بیت (یعنی حضرت حسن حسین رضی اللہ عنہما اور ان کی اولاد و در اولاد میں سے آج تک کسی) نے یہ مرتبہ کیوں نہ پایا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت علی یا دیگر اہل بیت کامل طور پہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے علوم اور معارف کے وارث ہو گئے...... ضرور وہ بھی نبوت کا درجہ پاتے (اخبار الفضل قادیان ۱۷؍ اپریل ۱۹۱۶ء)

ناظرین کرام! حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور دیگر اہل بیت تو نعوذ باللہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے علوم اور معارف کے کامل وارث نہ تھے۔ ہاں مرزا غلام احمد قادیانی ضرور تھے۔ چنانچہ مرزا جی لکھتے ہیں۔

میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کا وارث، اس کے خلق کا وارث، اس کے علم کا وارث اور اس کی روحانیت کا وارث ہوں اور نبوت کا۔

(روحانی خزائن جلد ۱۸ ایک غلطی کا ازالہ ص۲۱۴ تصنیف مرزا جی)

اب میں آپ کے سامنے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور دیگر اہل بیت کا صحیح مقام حدیث شریف کی روشنی میں پیش کرتا ہوں۔ امید ہے کہ یہ آپ کے شکستہ دل کے واسطے باعث سکون اور تازہ زخموں کے لیے مرہم ثابت ہوگا۔[1]

عبدالرحمٰن عفی عنہ

---

نوٹ: مناقب اہل بیت علیہم السلام کے متعلق جو حدیثیں لکھی گئی ہیں، ان کا ماخذ ترمذی شریف، مشکوٰۃ شریف اور قطب زماں عالم ربانی محبوب سبحانی سید پیر عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب غنیۃ الطالبین اور علامہ جلال الدین سیوطیؒ کی کتاب تاریخ الخلفاء رہے ہیں۔

علاوہ ازیں یہ بھی یاد رہے کہ طوالت کے خوف سے متن یعنی نفس حدیث اور اس کے صرف لفظی ترجمہ پر اکتفا کرتے ہوئے مزید تشریح وغیرہ کو چھوڑ دیا ہے

[1] باقی ماندہ حصہ مناقب اہل بیت ان شاء اللہ جلد ہی چھپ کر شائع ہو جائے گا۔

۹

بسم الله الرحمن الرحيم

وعن عائشة قالت خرج النبي صلى الله عليه وسلم غداة وعليه مرط مرحل من شعر اسود فجاء الحسن بن علي رضي الله عنه فادخله ثم جاء الحسين فادخل معه ثم جاءت فاطمة فادخلها ثم جاء علي فادخله ثم قال انما يريد الله ليذهب عنكم الرجس اهل البيت ويطهركم تطهيرا۔

رواه مسلم

حضرت عائشہؓ کہتی ہیں کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم ایک روز صبح کے وقت ایک سیاہ نقش دار کملی اوڑھے باہر تشریف لائے (غالباً صحنِ مکان) کہ آپکی خدمت حسنؓ بن علیؓ حاضر ہوئے آپ نے اُن کو کملی کے اندر بٹھا لیا۔ پھر حسین آئے اُن کو بھی آپ نے کملی کے اندر بٹھا لیا پھر فاطمہؓ آئیں آپ نے اُنکو بھی کملی میں بٹھا لیا پھر علیؓ آئے اور آپ نے اُن کو بھی کملی کے اندر داخل کر لیا۔ اور یہ آیت پڑھی۔ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا۔ یعنی اے اہلبیت خداوند تعالیٰ یہ چاہتا ہے کہ تم سے گناہوں کی ناپاکی دُور کر دے اور تم کو پاک و صاف کر دے۔

وعن ام سلمة قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يحب عليا منافق ولا يبغضه مؤمن ومن سب عليا فقد سبني

حضرت ام سلمہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ علیؓ سے منافق کو محبت نہ ہوگی اور مومن کو بغض، اور جس نے علیؓ کو گالیاں دیں اس نے دراصل مجھے گالیاں دیں۔

وقال عليه الصلوٰة والسلام اللهم من كنت مولاه فعلي مولاه اللهم وال من والاه وعاد من عاداه

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے اللہ جس کا میں دوست ہوں علی بھی اس کا دوست ہے اے اللہ اس شخص کو دوست رکھ جو علی کو دوست رکھے اور اس کو دشمن جان جو علی کا دشمن ہو

وقال عليه الصلوٰة والسلام فاطمة بضعة مني فمن اغضبها اغضبني وفي رواية يريبني ما ارابها ويؤذيني ما اذاها

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فاطمہ میرے گوشت کا ٹکڑا ہے جس شخص نے فاطمہ کو غضبناک کیا اس نے مجھے غضبناک کیا اور ایک روایت میں ہے جو چیز فاطمہ کو پریشان کرتی ہے وہ چیز مجھے بھی پریشان کرتی

ہے اور تکلیف دیتی ہے مجھے وہ چیز جو فاطمہ کو تکلیف دیتی ہے۔

وقال عليه الصلوٰة والسلام لعلي وفاطمة والحسن والحسين انا حرب لمن حاربهم وسلم لمن سالمهم

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے علی، فاطمہ اور حسن حسین کی نسبت فرمایا جو شخص ان سے لڑے میں اس سے لڑنے والا ہوں اور جو شخص ان سے مصالحت رکھے میں اس سے مصالحت رکھنے والا ہوں۔

وعن جميع ابن عمير قال سالت عن عائشة اي الناس كان احب الى رسول الله صلى الله عليه وسلم قالت فاطمة فقيل من الرجال قالت زوجها

جمیع ابن عمیر کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ صدیقہ سے دریافت کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو سب سے زیادہ محبت کس سے تھی آپ نے فرمایا فاطمہ سے۔ میں نے پوچھا مردوں میں سے کس سے تھی؟ انہوں نے فرمایا حضرت علی سے

وقال عليه والسلام ان فاطمة سيدة نساء

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا فاطمہ بہشت کی عورتوں

| | |
|---|---|
| اهل الجنة وان الحسن | کی سردار ہے اور حسن حسین بہشت کے |
| و الحسین سیدا شباب | نوجوانوں کے سردار ہیں۔ |
| اهل الجنة | |

---

| | |
|---|---|
| عن البراء قال | حضرت براء فرماتے ہیں میں نے |
| رایت النبی صلی اللہ | رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ |
| علیہ وسلم و الحسن | حسن بن علی آپ کے کندھے پر بیٹھے |
| ابن علیؓ علی عاتقه | اور آپ یہ فرما رہے تھے کہ اے اللہ |
| یقول اللھم انی احبه | میں اس سے محبت کرتا ہوں تو بھی |
| فاحبه | اس سے محبت فرما۔ |
| و عن ابی بکرۃ قال | حضرت ابی بکرہ سے روایت ہے |
| رایت رسول اللہ صلی | کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو |
| اللہ علیہ و سلم علی | دیکھا کہ آپ منبر پر تھے اور حسن بن |
| المنبر و الحسن ابن | علی آپ کے پہلو میں تھے۔ آپ ایک |
| علیؓ الی جنبه و هو یقبل | مرتبہ لوگوں کی طرف متوجہ ہوتے اور |
| علی الناس مرۃ و علیه | اور دوسری مرتبہ حضرت حسن بن علی |
| اخریٰ و یقول ان ابنی | جانب۔ اور فرماتے جاتے میرا یہ |
| هذا سید و لعل اللہ ان | بیٹا سید ہے اور شاید اللہ تعالیٰ اس |

يصلح بين فئتين عظيمتين من المسلمين — کے ذریعہ مسلمانوں کے دو عظیم فرقوں کے درمیان صلح کرادے۔ (بخاری)

یہ اس واقعہ کی طرف اشارہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت حسن رضی اللہ عنہ خلیفہ مقرر ہوئے۔ ادھر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنی خلافت کا اعلان کر دیا۔ قریب تھا کہ دونوں کے گروہوں کے درمیان خونریز لڑائی ہو۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے خلافت حضرت امیر معاویہؓ کے سپرد کر دی اور خود دست بردار ہو گئے آپ کے اس حسنِ کردار سے دو مسلمان گروہوں میں قتل و غارت بند ہو گئی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کے اس فعل، اور صلح کرنے کی تعریف فرمائی ہے۔

لیکن بشیر الدین محمود احمد ابن مرزا غلام احمد قادیانی کی جسارت دیکھئے کہ جب امت مرزائیہ میں بوجہ بشیر الدین کے بدکردار زانی، شرابی، لوطی ہونے کے اختلاف ہوا اور بشیر الدین سے مطالبہ ہوا کہ خلافت سے دست بردار ہو جاؤ تو بشیر الدین نے کہا کہ میں

"میں اتفاق کی خاطر اس خلافت سے دست بردار ہو جاتا مگر میرے سامنے حضرت امام حسن کا واقعہ ہے کہ جب انہوں نے خدا کی دی ہوئی نعمت سلطنت کو ترک

کر کے امیر معاویہ کے سپرد کر دیا تو ان کی ناشکری کے طفیل خدا تعالیٰ نے ہمیشہ کے لیے ان کے خاندان سے سلطنت چھین لی۔ یہ ہی وجہ ہے کہ آج تک ان کے خاندان میں کوئی بھی بادشاہ نہ ہوا۔"
(المہدی ص۳۱۲ - ص۳۴)

"ساری دنیا میری (یعنی مرزا بشیر الدین محمود احمد کی) دشمن اور جان کی پیاسی ہو جاتی جو کہ زیادہ سے زیادہ یہی کرتی کہ میری جان نکال لیتی تو میں آخری دم تک اس بات پر قائم رہتا اور کبھی خدا کی دی ہوئی نعمت کے رد کرنے کا خیال بھی میرے دل میں نہ آتا کیونکہ یہ غلطی بڑے بڑے خطرناک نتائج پیدا کرتی ہے۔" (ص۲۱)

"ایک دفعہ انہوں نے (امام حسنؓ نے) خدا کی نعمت کو چھوڑا، خدا تعالیٰ نے کہا اچھا اگر تم اس نعمت کو قبول نہیں کرتے تو پھر تم میں سے کسی کو یہ نعمت نہ دی جائے گی۔ چنانچہ پھر کوئی سید بادشاہ نہیں ہوا...... امام حسن نے خدا کی دی ہوئی نعمت واپس کر دی جس کا نتیجہ بہت تلخ نکلا، تو خدا تعالیٰ کی دی ہوئی نعمت کو رد کرنا کوئی معمولی بات نہیں۔" (انوارِ خلافت ص۲۴)

عن ابن عباس قال كان رسول الله صلى الله عليه و سلم حامل الحسن ابن علي عاتقه نعم المركب ركبت يا غلام فقال النبي صلى الله عليه و سلم و نعم الراكب هو

حضرت ابن عباس سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم حسن بن علی کو اپنے کندھے پر اٹھائے ہوئے تھے کہ ایک شخص نے عرض کیا اے لڑکے کیسی اچھی سواری ہے جس پر تو سوار ہے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اور وہ سوار بھی تو اچھا ہے۔

---

و عن علي قال الحسن اشبه رسول الله صلى الله عليه و سلم ما بين الصدر الى الراس و الحسين اشبه النبي صلى الله عليه و سلم ما كان اسفل من ذلك

حضرت علی سے روایت ہے کہ حسنؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت مشابہ ہیں شکل میں سر سے لے کر سینہ تک اور حسینؓ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت مشابہ ہیں شکل میں سینہ سے لے کر پاؤں تک۔

و عن انس قال لم يكن احد اشبه بالنبي

حضرت انس سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ حضرت حسنؓ اور حسینؓ

صلی اللہ علیہ وسلم من
الحسن ابن علی و قال
فی الحسین ایضاً کان
اشبہھم برسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم

شکل وصورت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت مشابہ تھے۔

وعن انس قال کنت
عند ابن زیاد فجیٔ
برأس الحسین فجعل
یضرب بقضیب فی
انفہ و یقول ما رایت
مثل ھذا حسنا فقلت
اما انہ کان اشبہھم
برسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم

حضرت انس سے روایت ہے کہ میں عبداللہ ابن زیاد کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ حسینؓ کا سر مبارک لایا گیا۔ ابن زیاد آپؓ کی ناک میں لکڑی مارتا جاتا تھا اور یہ کہتا جاتا تھا کہ اس طرح کا حسن میں نے نہیں دیکھا۔ میں نے کہا حسینؓ حضور صلی اللہ علیہ وسلم شکل وصورت میں بہت مشابہ تھے۔

وعن اسامۃ بن زید
قال طرقت النبی
صلی اللہ علیہ وسلم

اور حضرت اسامہ بن زید سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں ایک دفعہ رات کے وقت ذاتی کام

ذات ليلة في بعض الحاجة
فخرج النبي صلى الله
عليه وسلم وهو
مشتمل على شيء لا
ادري ما هو فلما فرغت
من حاجتي قلت ما هذا
الذي انت مشتمل عليه
فكشفه فاذا الحسن و
الحسين على وركيه
فقال هذان ابناي
و ابنا بنتي اللهم اني
احبهما فاحبهما واحب
من يحبهما ۔۔۔۔۔۔

کے لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی
خدمت اقدس میں حاضر ہوا حضور
صلی اللہ علیہ وسلم گھر سے باہر تشریف
لائے۔ آپ ایک چیز کے اندر
غالباً کپڑے میں لپٹے ہوئے تھے
پس جب میں اپنی حاجت سے فارغ
ہوا تو میں نے عرض کیا حضور یہ کیا لپٹے
ہوئے ہیں۔ آپ نے وہ چیز کھول
دی (یعنی کپڑا ہٹایا) تو آپ کی دونوں
بغلوں میں حسن حسین تھے آپ نے
فرمایا یہ دونوں میرے اور میری
بیٹی کے بیٹے ہیں۔ اے اللہ میں
ان سے محبت رکھتا ہوں تو بھی
ان سے محبت کر اور جو شخص ان
سے محبت کرے اس سے بھی محبت کر

عن انس قال سئل
رسول الله صلى الله عليه

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت
ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے

وسلم ای اھل بیتك احب الیك قال الحسن والحسین وکان یقول لفاطمة ادعی لی ابنی فیشمھما و یضمھما الیه (ترمذی ص۵۴۰)

سوال ہوا کہ اہل بیت میں سے آپ کو سب سے زیادہ کون پیارا ہے آپ نے فرمایا حسنؓ اور حسینؓ۔ آپ ان دونوں کو بلاتے جب وہ آپ کے پاس آتے، آپ ان کے بدن کو سونگھتے یعنی بوسہ دیتے اور گلے لگاتے۔

وقال علیه الصلوٰة والسلام ان الحسن والحسین ھما ریحانای من الدنیا

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حسنؓ اور حسینؓ دنیا میں میرے دو پھول ہیں -----------

---

وعن بریدة قال والسلام حسین منی وانا من حسین احب اللہ من احب حسینا

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حسینؓ مجھ سے ہے اور میں حسینؓ سے ہوں۔ جس نے حسینؓ سے محبت کی اللہ اس سے محبت کرے۔

وعن بریدة قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم یخطبنا

حضرت بریدہؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہم سے وعظ فرما رہے تھے کہ حضرت

اذا جاء الحسن و الحسین علیهما قمیصان احمران یمشیان و یعثران فنزل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من المنبر فحملهما و وضعهما بین یدیہ ثم قال صدق اللہ اِنَّمَا اَمْوَالُکُمْ وَ اَوْلَادُکُمْ فِتْنَةٌ نظرت الی هذین الصبیین یمشیان و یعثران فلما صبر حتی قطعت حدیثی و رفعتهما

حسن اور حسین سرخ کرتے پہنے ہوئے آگئے چلتے تھے اور گر پڑتے تھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا تو منبر پر اپنے سامنے بٹھایا اور فرمایا، اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایا تمہارے مال اور اولاد فتنہ یعنی آزمائش ہیں میں نے دیکھا کہ یہ دونوں بچے چلتے ہیں اور گر پڑتے ہیں تو مجھ سے صبر نہ ہو سکا یہاں تک کہ میں نے اپنی بات کو قطع کیا اور ان دونوں کو اٹھایا۔

ترمذی ص۵۴۰

---

---

عن ام الفضل انها دخلت علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقالت یا رسول صلی اللہ

ام فضل بنت حارث سے روایت ہے کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئی اور عرض کیا یا رسول اللہ

عليه وسلم انى رأيت
حلما منك الليلة قال
وما هو قالت انه شديد
قال وما هو قالت
رأيت كان قطعة من
جسدك قطعت و
وضعت فى حجرى
فقال رسول الله صلى
الله عليه وسلم رأيت
خيرا تلد فاطمة ان شاء
الله غلاما يكون فى
حجرك فولدت فاطمة
الحسين فكان فى حجرى
كما قال رسول الله صلى
الله عليه وسلم فدخلت
يوما على رسول الله
صلى الله عليه وسلم

میں نے آج رات بہت برا خواب
دیکھا ہے آپ نے فرمایا کیا ہے میں
نے کہا وہ بہت ڈراؤنا خواب ہے
آپ نے فرمایا بتا تو سہی۔ میں نے کہا
میں نے دیکھا ہے کہ آپ کے جسم مبارک سے
ایک ٹکڑا کاٹا گیا اور میری گود میں رکھ
دیا گیا۔ آپ نے فرمایا تو نے بہت
اچھا خواب دیکھا۔ ان شاء اللہ فاطمہ
ایک لڑکا جنے گی جو سب سے
پہلے تیری گود میں آئے گا چنانچہ
حضرت فاطمہؓ کے ہاں جب حضرت
حسینؓ پیدا ہوئے میں وہیں تھی۔
سب سے پہلے میں نے حضرت
حسین کو گود میں اٹھایا جیسا کہ حضور
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا پھر
ایک دفعہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم
کی خدمت میں حاضر ہوئی اور

فوضعته فی حجرہ ثم
کانت منی التفاتة فاذا
عینا رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم تہریقان
الدموع قالت فقلت
یا نبی اللہ بابی انت
و امی مالک قال اتانی
جبریل علیہ السلام
فاخبرنی ان امتک
ستقتل ابنی ھذا
فقلت ھذا قال نعم و
اتانی بتربة من تربة
حمراء

- - - - - - - - - - - - - -
- - - - - - - - - - - - - -
- - - - - - - - - - - - - -

حضرت حسین کو آپ کی گود میں رکھ دیا
اور دوسری طرف دیکھنے لگی اچانک
میں نے دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم
کی آنکھوں سے آنسو جاری ہیں اور
آپ رو رہے ہیں میں نے عرض کیا
میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں
اے اللہ کے پیارے نبی یہ کیا بات
ہے یعنی آپ کیوں رو رہے ہیں
آپ نے فرمایا ابھی جبریل میرے
پاس آئے تھے انہوں نے مجھے بتلایا
کہ عنقریب تیری امت تیرے اس
بیٹے کو قتل کر دے گی۔ میں نے عرض
کیا کہ اس بیٹے یعنی حسین رضی اللہ عنہ کو۔ آپ نے
فرمایا ہاں۔ اور میرے پاس اس
جگہ کی مٹی بھی لائے تھے جہاں قتل
کیا جائے گا اور وہ سرخ مٹی تھی

حضرت ام سلمہ سے روایت ہے
کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ایک دفعہ
میرے گھر تشریف فرما تھے کہ اچانک
امام عالی مقام امام حسین رضی اللہ عنہ
تشریف لائے، میں اس وقت دیکھ
رہی تھی کہ امام حسین رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم کے سینہ مبارک پر کھیل رہے
ہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ
مبارک میں تھوڑی سی مٹی ہے اور
آپ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہیں
اسی اثنا میں امام حسینؓ چلے گئے تو میں
نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ میرے
ماں باپ آپ پر قربان ہو جائیں، یہ
کیا بات تھی جو میں نے دیکھی کہ آپ
کے دست مبارک میں تھوڑی سی
خاک تھی اور آپ آنسو بہا رہے تھے
تو آپ نے جواب دیا کہ جب میں نے

امام حسینؓ کو اپنے سینہ مبارک پر
کھیلتے دیکھا تو بہت خوشی ہوئی۔ اسی
وقت حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف
لائے اور مجھے تھوڑی سی مٹی دے
کر کہا کہ یہ اس سرزمین کی مٹی ہے جہاں
حضرت امام حسین شہید ہوں گے،
تو اس خبر کو سن کر میرے آنسو بھی
جاری ہو گئے۔

عن سلمى قالت دخلت
على ام سلمة و هي تبكي
فقلت ما يبكيك قالت
رايت رسول الله صلى
الله عليه وسلم في
المنام و على راسه و
لحيته التراب فقلت
مالك يا رسول الله قال
شهدت قتل حسين انفا

ترمذی نے سلمیٰ سے روایت
کی ہے کہ میں حضرت سلمہ کے پاس
گئی تو آپ کو روتے دیکھا۔ میں نے
وجہ دریافت کی تو آپ نے فرمایا کہ
میں نے حضرت رسول کریم صلی اللہ
علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ آپ کے
سر اور داڑھی مبارک خاک آلودہ ہو رہے
ہیں۔ میں نے عرض کیا یا حضرت!
کیا بات ہے؟ آپ نے فرمایا میں

شہادتِ حسینؓ ابھی دیکھ کر آیا ہوں۔

عن ابن عباس انهٗ قال رايت النبی صلی الله عليه وسلم فيما يری النائم ذات يوم بنصف النهار اشعث اغبر بيده قارورة فيه دم فقلت بابی انت و امی ما هذا قال دم الحسين واصحابه لم ازل التقطهٗ منذ اليوم فاحصی ذالك الوقت فاجل قتل ذالك الوقت

بیہقی نے دلائل میں ابن عباس سے روایت ہے کہ میں نے حضورؐ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دوپہر کے وقت دیکھا کہ آپ خاک آلود تشریف لیے جا رہے ہیں اور آپ کے دستِ مبارک میں شیشی ہے جس میں خون ہے۔ میں نے عرض کیا، میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں یہ کیا ہے آپ نے فرمایا کہ یہ حسین اور اس کے ساتھیوں کا خون ہے کہ میں آج تمام دن اسے جمع کرتا رہا ہوں۔ ہم نے وہ دن شمار کیا تو عین شہادت کا دن تھا......

---

یہ دن ...... ماہِ محرم جو کہ ہمارے سالِ نو کا پہلا مہینہ ہے۔ اس کی دسویں کا دن ہے۔ اس دن کو یوم عاشورا کہتے ہیں، یہ دن بڑی

فضیلت کا دن ہے۔ یہ وہ دن ہے کہ اللہ تعالیٰ نے لوح قلم، عرش و کرسی زمین و آسمان، چاند سورج اور ستارے پہاڑ اور دریا اسی دن پیدا فرمائے جبریل اور تمام فرشتے اسی دن پیدا ہوئے۔ حضرت آدم، ابراہیم اور عیسےٰ علیہم السلام اسی دن پیدا ہوئے۔ آدم علیہ السلام جنت میں اسی دن داخل ہوئے اور اسی دن ان کی توبہ قبول ہوئی۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو جب دشمنوں نے آگ میں ڈالا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ کہہ کر جلنے سے نجات دی اور آگ کو باغ بنایا، وہ یہی دن تھا۔

فرعون ملعون کو اللہ تعالیٰ نے سمندر میں غرق کرکے بنی اسرائیل اور موسےٰ علیہ السلام کو فرعون کے ظلم سے نجات اسی دن دی۔ حضرت داؤد علیہ السلام کی توبہ اسی دن قبول ہوئی۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کو بادشاہی اور حضرت ایوب علیہ السلام کو بیماری سے شفا اسی دن ملی۔ سب سے پہلے زمین پر اللہ تعالیٰ کی رحمت اور آسمان سے بارش اسی دن برسی اور قیامت اسی دن قائم ہوگی۔ ( غنیہ )

یہ وہ دن ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے عاشورہ کے دن کا روزہ رکھا اس کو ساٹھ برس روزہ رکھنے کے برابر کا ثواب، دس ہزار فرشتوں کی عبادت کا ثواب، دس ہزار شہیدوں کی شہادت

دس ہزار حاجیوں کے حج کرنے کا ثواب ملتا ہے۔

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس نے عاشورہ کی رات عبادت میں گزار دی اسے اللہ تعالیٰ ساٹھ برس کی عبادت کا ثواب عطا فرماتے ہیں۔

اور جس نے عاشورہ کے دن کسی یتیم کے سر پر شفقت سے ہاتھ پھیرا، سر کے بالوں کی تعداد کے برابر نیکیاں ملیں گی اور ہر نیکی کے بدلے میں ایک درجہ بہشت میں بلند ہوگا اور جس نے اس دن کسی بھوکے مسلمان کو کھانا کھلایا اسے تمام امت محمدیہ (علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام) کو کھانا کھلانے کے برابر ثواب ملے گا۔

اور جس نے اپنے اہل و عیال کو عاشورہ کے دن پیٹ بھر کے اچھے سے اچھے کھانے کھلائے تمام سال اللہ تعالیٰ اس کی روزی فراخ کرے گا۔

اور جو شخص اس دن غسل کرے گا تمام سال تندرست رہے گا۔

یہ وہ دن ہے جس میں امام عالی مقام جناب امام حسین رضی اللہ عنہ میدانِ کربلا میں بے دردی سے شہید کر دیے گئے۔ آپ کی شہادت کا واقعہ بہت دردناک اور طول طویل ہے کوئی انسان اس کے سننے کی طاقت نہیں رکھتا۔

آپ کے ساتھ آپ کے اہل بیت میں سے سولہ[16] آدمی شہید ہوئے اور ساتھیوں سمیت بہتر[72]۔

آپ کے نعش مبارک کی بے حرمتی کی گئی اور اس پر بارہ گھوڑے دوڑا کے اسے روندا گیا۔

شہید کرنے سے پہلے آپ کے سامنے مستورات کے خیمے کو آگ لگا دی گئی اور آپ کے دو صاحب زادے اصغر اکبر اور تمام ساتھی شہید کر دیے گئے سب کے بعد آپ کی شہادت واقع ہوئی۔

جب آپ کی شہادت واقع ہوئی تو سات دن تک دنیا سیاہ رہی۔ دیواروں پر دھوپ کا رنگ زعفرانی رہا۔ ستارے ایک دوسرے پر ٹوٹ کر گرتے رہے چھ مہینے تک برابر آسمان کے کنارے سرخ رہے۔

اور یہ بھی روایت میں ہے کہ اس دن بیت المقدس کے جس پتھر کو اٹھاتے تھے اس کے نیچے سے تازہ خون نکلتا تھا اور یہ بھی ہے کہ جس دن آپ کی شہادت ہوئی۔ ستر ہزار فرشتے نازل ہوئے جو قیامت تک آپ کی مظلومیت پر رو تے رہیں گے۔

حصہ اوّل

# چھوٹا منہ بڑی بات

یعنی

مرزاجی کی زبان سے

حضرت عیسےٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے متعلق

## توھین آمیز کلمات

تالیف

ابن سرور ابوالشہید حافظ عبدالرحمٰن مظفر گڑھی


مکتبہ سروریہ

مخزن العلوم ۹ بی ون ٹاؤن شپ لاہور

فون : ۸۴۴۷۶۲

صداقت چھپ نہیں سکتی بناوٹ کے اصولوں سے

# انمول موتی

تالیف

ابن سرور ابوالشہید حافظ عبدالرحمٰن مظفر گڑھی

مکتبہ سروریہ

مخزن العلوم ۹ بی ون ٹاؤن شپ لاہور

فون : ۸۴۴۷۶۲

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جونہی میں اپنے ایک جان پہچان کے مرزائی دوست کی دکان کے سامنے سے گزرا۔ اس نے مجھے دیکھتے ہی کہا، حافظ صاحب! آپ کی کتاب "چھوٹا منہ بڑی بات" ابھی تک نہیں چھپی؟

"جی نہیں! ان شاء اللہ العزیز عنقریب چھپ جائے گی" میں نے جواباً کہا۔ میرا یہ جواب سن کر اس نے مسکراتے ہوئے کہا، حضرت مرزا صاحب کے ایک مرید نے حضرت صاحب سے کہا کہ کل ایک آدمی نے میرے سامنے آپ کو برا بھلا کہا میرے جی میں آیا کہ اسے جان سے مار دوں اور صفحۂ ہستی سے مٹا دوں۔ اس پر حضرت صاحب نے اسے بازو سے پکڑا اور کمرے میں لے گئے اور الماری کا دروازہ کھول کر جو خطوط سے بھری ہوئی تھی دکھا کر فرمایا، دیکھا یہ سارے خطوط مجھے مخالفوں کی طرف سے موصول ہوئے ہیں جن میں سوائے گالیوں کے اور کچھ بھی نہیں مگر میں نے جواباً گالیاں دینا تو کجا برا تک بھی نہیں مانا اور تو اس قدر بے صبر ہوا کہ اسے جان سے ہلاک کرنے پر تل آیا۔

یہ کہانی سنا کر اس نے مرزا جی کا ایک شعر پڑھا ؎

گالیاں سن کر دعا دیتا ہوں
رحم ہے جوش میں اور غیظ گھٹایا ہم نے

میں نے کہا، حضور! یہ باتیں انہیں سنایئں جنہوں نے مرزا جی کی کتابوں کا مطالعہ نہیں کیا۔ میں ان انمول موتیوں سے خوب واقف ہوں جو مرزا جی کے دہن اقدس سے نکلے ہیں۔ اس پر وہ دوست جی نہیں جی نہیں کی رٹ لگانے لگا اور میں وہاں سے چلتا بنا۔

حقیقت یہ ہے کہ جب ہم مرزا جی کی کتابوں کا مطالعہ کرتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ مرزا جی کو گالیاں دینے کا خاص چسکا تھا، مشتے از خروارے مرزا جی کے منہ سے نکلے ہوئے چند انمول موتی اپنے دوست کی خدمت میں ہدیہ کرتا ہوں۔

ع گر قبول افتد زہے عز و شرف

مرزا جی اپنے ہم عصر علماء سے مخاطب ہیں:۔

"اے بد ذات فرقہ مولویاں! تم کب تک حق کو چھپاؤ گے کب وہ وقت آئے گا کہ تم یہودانہ خصلت کو چھوڑو گے۔ اے ظالم مولویو! تم پر افسوس کہ تم نے جس بے ایمانی کا پیالہ پیا وہ عوام کالانعام کو بھی پلایا ص۲۱ بعض خبیث طبع مولوی جو یہودیت کا خمیر اپنے اندر رکھتے ہیں۔۔۔۔۔ دنیا میں سب جانداروں سے زیادہ پلید اور کراہت کے لائق خنزیر ہے مگر خنزیر سے زیادہ پلید وہ لوگ ہیں جو حق اور دیانت کی گواہی کو چھپاتے ہیں۔ اے مردار

خوار مولویو! اور گندی روحو! تم پر افسوس...... اے اندھیرے کے کیڑو..... تم جھوٹ مت بولو اور وہ نجاست نہ کھاؤ جو عیسائیوں نے کھائی ہے ص۳۰۵ اے نادانو، احمقو، آنکھوں کے اندھو، مولویت کو بدنام کرنے والو..... یہودیوں کے لیے تو خدا نے اس گدھے کی مثال لکھی ہے جس پر کتابیں لدی ہوئی ہوں مگر یہ (مولوی) خالی گدھے ہیں اور اس شرف سے بھی محروم ہیں جو ان پر کوئی کتاب ہو (ص۲۳۰ تا ص۲۳۱)

نالائق مولویوں کو ذلت پر ذلت نصیب ہوئی..... نفاق زدہ ..... یہودی سیرت مولوی ذلیل ہو گئے قلوب ملعونہ (پھٹکارے ہوئے دل (ص۲۴ انجام آتھم) اے بدبخت مفتریو! ص۲۲۴ یہ جاہل اور وحشی فرقہ اب تک کیوں شرم اور حیا سے کام نہیں لیتا ...... خدا نے مخالف مولویوں کا منہ کالا کیا (انجام آتھم ص۲۴۲)

اے بے ایمانو! نیم عیسائیو، دجال کے ہمراہیو! اسلام کے دشمنو! تمہاری..... ایسی تیسی ہے (مجموعہ اشتہارات مرزا ج۲ ص۴۰۹)

بعض مولوی دنیا کے کتے (استفتا، ص۱۲۸ روحانی خزائن جلد۱۲)

کم بخت متعصب (سراج منیر ج۱۲ ص۳ روحانی خزائن) نابکار مولوی (تحفہ گولڑویہ ج۱۷ ص۹۴ روحانی خزائن) شریر کتوں کی طرح

تریاق القلوب ص ۳۶۳، ۴۸۰، ۱۴۸ ج ۱۵ روحانی خزائن) دنیا پرست ..... فطرتی بدذات، سیاہ دل اور شریر مولوی (ضیاء الحق ص ۲۸۵/۳۷ جلد ۹) اے شریر مولویو اور ان کے چیلو غزنی کے ناپاک سکھو! (حوالہ مذکور ص ۲۹۱/۴۳) اے نادانو اور سفیہو! (نور الحق ص ۲۵۴/۲۵۵ جلد ۸) بے ایمان اور اندھے مولوی ص ۳۰ تقوے اور دیانت سے دور (ص ۳۰ انجام آتھم)

## مولانا ثناء اللہ مرحوم کو گالیاں

"ابوجہل (تتمہ حقیقۃ الوحی ص ۲۵۸) کفن فروش ..... سخت بے حیائی سے جھوٹ بولا..... کتوں سے بدتر ... بے وجہ بھونکتا ہے ص ۱۳۲/۲۴ مچھر، بچھو، غول (بھتنا) ص ۱۹۵/۴۴ بکواس کرتا ہے ص ۱۵۶ مولوی ثناء اللہ پر دس لعنتیں لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت تلک عشرۃ کاملہ یہ پوری دس ہوئیں اعجاز احمدی ص ۱۴۹/۳۸ روحانی خزائن جلد ۱۹ کتے مردار خوار ص ۲۵ ضمیمہ انجام آتھم)

## مولانا سعد اللہ مرحوم کو گالیاں

لعین، فاسق، شیطان، ملعون، سفیہوں کا نطفہ، بدگو، خبیث،

مفسد، منحوس، متکبر، تیرالنفس خبیث گھوڑا ہے، زانیہ کے بیٹے، نامراد خداتعالیٰ نے اس کی بیوی کے رحم پر مہر لگادی (ص ۴۴۴/۴۴۶ حقیقۃ الوحی) شیطان فطرت، نادان، عدوالدین (دین کا دشمن) ص ۲۴/۲۶ انوارالاسلام جلد ۹، روحانی خزائن) ہندو زادہ، شقی، خبیث طینت، فاسد القلب فطرتی خبیث، محض جاہل، ہندو زادہ بد فطرت، نامراد، ذلیل، رسوا رہے گا"

## مولانا محمد حسین بٹالوی کو گالیاں

(ص ۵۸/۵۹ انجام آتھم)

"ظالم یعنی محمد حسین اپنے ہاتھ کاٹے گا اور اپنی شرارتوں سے روکا جائے گا شیخ بے ادب، تیز مزاج نے سراسر ظلم اور ناحق پسندی کی خصلت ظاہر کی ص ۳۲۷/۸۶ شرم، شرم، شرم...... (اژ خار بجواسی) بے ہودہ ص ۳۲۰/۸۲ کمینہ، شرارتی، بد زبان، مفتری، جھوٹا، پلید، بے حیا، گندہ زبان، سفلہ (کمینہ) سراسر حیا اور تہذیب کا مخالف ص ۳۴۷/۱۳۲ روحانی خزائن جلد ۱۵ تریاق القلوب) بڑے میاں بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللہ. حضرت مسیح موعود کے ہم عمر مولوی محمد حسین بٹالوی بھی تھے ان کے والد کا جس وقت نکاح ہوا ان کو اگر حضرت اقدس مرزا جی کی حیثیت معلوم ہوتی اور وہ جانتے کہ میرا ہونے والا بیٹا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ظل اور بروز (یعنی مرزا جی) کے مقابلہ میں وہی کام کرے گا جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلہ میں

ابوجہل نے کیا تھا تو وہ اپنے آلہ تناسل کو کاٹ دیتا اور اپنی بیوی کے پاس نہ جاتا۔" (الفضل ۲، نومبر ۱۹۲۲ء بیان مرزا محمود)

## مولانا عبدالحق غزنوی کو گالیاں

اُسے بدذات یہودی صفت ..... اے خبیث۔ تجھ کو لعنت کھا گئی ص ۳۲۹/۵ جھوٹ کی جو نجاست پادریوں نے کھائی عبدالحق اور عبدالجبار غزنوی وغیرہ مخالف مولویوں نے بھی وہی نجاست کھائی ص ۲۹/۵ اس زمانے کے ظالم مولوی ...... خاص کر رئیس الدجالین عبدالحق غزنوی اور اس کا تمام گروہ علیہم نعال لعن اللہ الف الف مرۃ۔ ان کے منہ خدا کی لعنتوں کے لاکھ جوتے پڑیں ص ۳۴/۴ اسلام کے بدنام کرنے والے غزنوی گروہ جو امرتسر میں رہتے ہیں ..... سوچو کہ یہ سیاہ دل فرقہ غزنویوں کا کس قدر شیطانی افتراؤں سے کام لے رہا ہے (ص ۳۴۲/۵۸) نہ معلوم یہ جاہل اور وحشی فرقہ اب تک کیوں شرم اور حیا سے کام نہیں لیتا ... کیا اب تک عبدالحق کا منہ کالا نہیں ہوا کیا اب تک غزنویوں کی جماعت پر لعنت نہیں پڑی۔ بے شک اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کو ذلت کی روسیاہی کے اندر غرق کر دیا ص ۳۴۲/۵۸ اے کسی جنگل کے وحشی ص ۳۴۳/۹ اے اسلام کی عار مولویو! ذرا آنکھیں کھولو اور دیکھو کہ کس قدر تم نے غلطی کی ہے جہالت کی زندگی سے تو موت بہتر ہے (ص ۳۳۲/۸) اے پلید دجال ..... تعصب کے

غبارسنے تجھے اندھا کر دیا ص ۲۳۴/۴۶ یہ جھوٹے ہیں اور کتوں کی طرح جھوٹ کا مردار کھا رہے ہیں ص ۳۰۹/۲۵ اب عبدالحق سے ضرور پوچھنا چاہیئے کہ اس کا وہ مباہلے کی برکت کا بیٹا کہاں گیا اندر ہی اندر تحلیل پاگیا (یعنی حل ہوگیا) یا پھر رجعت قہقری (واپس ہوکر) نطفہ بن گیا ص ۳۱۱/۲۷ اب تک تو اس کی بیوی کے پیٹ سے چوہا بھی پیدا نہیں ہوا (ص ۳۱۷/۳۲ انجام آتھم تصنیف مرزا جی)

اب ہم عبدالحق کی طرف رجوع کرتے ہیں ص ۲۰۴/۴۲ یہ تیری حماقت اے کلب العناد (ضدی کتے) اے نادان ص ۲۰۶/۵۶ خدا نے تیرا منہ کالا کیا ص ۲۰۵/۴۶ بحواس مستکر ص ۲۰۷/۴۶ اے شریر، اسے غزنی کے بندر ص ۲۱۰/۴۹ تو کتوں کی طرح ہے ص ۲۱۱/۴۷ فطرت کا عجمی (اجڈ) دل کا سفیہ (کمینہ) بہت بک بک کرنے والا ص ۲۱۴/۴۷ ان پر خدا کی لعنت اور فرشتوں کی لعنت اور تمام نیکسد مردوں کی لعنت اور یہ آسمانوں کے نیچے بدترین خلائق ہیں اگرچہ اپنے تئیں مولوی کرکے پکاریں ص ۲۱۷/۴۶ اسے جنگلی شیطان، اسے دجال ص ۲۱۹/۴۷ اے کذاب ..... اسے احمقوں کے فضلے (پاخانے) ص ۲۲۰/۴۷ تو نے بدکار عورتوں کی طرح اپنی زبان درازکی ...... اسے دیو (شیطان) ص ۲۳۲/۹۱ میں تیرے نفس میں علم اور عقل نہیں دیکھتا اور تو خنزیر کی طرح حملہ کرتا ہے اور گدھوں کی طرح آواز نکالتا ہے اور تو نے بدکار عورتوں کی طرح رقص (ناچ) کیا۔ تو سب سے بڑا فاسق (بدمعاش) ہے ص ۳۳۵/۹۵ کتا دانت پیسنے والا (ص ۲۳۶/۹۵) اسے مردار

کے کتے ص ۲۳۹ ج ۹۷ لیئم (کمینہ) بدگو۔ بدخو، ابلیس، لیئموں کا وارث۔ شقی، چمگادڑ کی طرح اندھا ص ۲۴۰ ج ۹۹ کتوں کی طرح بھونکنے والا ص ۱۰۲ روحانی خزائن جلد ۱۲ حجۃ اللہ۔

# پیر مہر علی شاہ صاحب کو گالیاں

"کذاب (بڑا جھوٹا) خبیث۔ بچھو کی طرح نیش زن (ڈنگ چلانے والا) اسے گولڑہ کی سرزمین تو ملعون کے سبب ملعون ہو گئی۔ کمینہ، فرومایہ، گمراہی کا شیخ، سیاہ دل، دیو، بدبخت جھوٹا ص ۱۸۸ ج ۱۹ بکواسی اس کی پلید کتاب (سیف چشتیائی) گویا پاخانہ ہے (اعجاز احمدی ص ۱۹۲ ج ۱۹)

مر گیا بدبخت اپنے وار سے کٹ گیا سر اپنی ہی تلوار سے

کھل گئی ساری حقیقت سیف کی کم کرو اب ناز اس مردار سے

(روحانی خزائن ص ۶۰۲ ج ۱۸)

اسے نادان۔۔۔۔ ان لعنتوں کو کیوں آپ نے ہضم کیا جو در حالت سکوت ہماری طرف سے آپ کی نذر ہوئیں۔۔۔۔ بے حیا کا منہ ایک ہی ساعت (منٹ) میں سیاہ ہو جاتا ہے ص ۴۴ ج ۱۲ یہ گوہ کھانا ہے اے جاہل بے حیا ص ۴۴ ج ۱۲ اگر مہر علی کو کچھ شرم ہوتی تو اس چوری کا راز کھلنے سے مر جاتا۔۔۔۔ شوخ بے حیا ص ۴۴۵ ج ۱۷ تو نے کفن دزدوں کی طرح ناقابل شرم چوری کی نہ صرف چور بلکہ کذاب

دبڑا جھوٹا بھی..... اس نے جھوٹ کی نجاست کھا کر وہی نجاست پیر صاحب کے منہ میں رکھ دی ص۴۲۵ (روحانی خزائن جلد ۱۸ نزول المسیح)

# شیعہ عالم کو گالیاں

جاہل تر، حسین کی عبادت کرنے والا۔ دیو کھوئی آنکھ والا ایک چشم ج ۱۹ روحانی خزائن اعجاز احمدی ص۱۸۶ تصنیف مرزا جی۔ خبر دار شیخ ضال نجفیے تبلیغ رسالت ص۲۱

# عیسائیوں کے بزرگ پولس کو گالیاں

عیسائیوں کا مشرکانہ تعلیم کا تمام مدار اس شریر انسان کی باتوں پر ہے جس کا نام پولس تھا (ص۵ اشتہار تیتقنا او حی اللہ النفاد)

# آریہ قوم کے رشی دیانند کو گالیاں

"یہ شخص در حقیقت سیاہ دل جاہل ناحق شناس ظالم پنڈت، نالائق، یاوہ گو، بدزبان، پرلے درجے کا متکبر، ریاکار، خود بیں، نفسانی اغراض سے بھرا ہوا، خبیث مادہ، سخت کلام، خشک دماغ والا، موٹی سمجھ کا آدمی، نااہل ص۹ ___ ست بچن تصنیف مرزا جی

دبڑا جھوٹا ہی..... اس نے جھوٹ کی نجاست کھا کر وہی نجاست پیر صاحب کے منہ میں رکھ دی ص۴۴۸ (روحانی خزائن جلد ۱۸ نزول المسیح)

## شیعہ عالم کو گالیاں

جاہل تر، حسین کی عبادت کرنے والا۔ دیو کھوئی آنکھ والا ایک چشم ج ۱۹ روحانی خزائن اعجاز احمدی ص۱۸۶ تصنیف مرزا جی۔ خبردار شیخ ضال نجفیہ تبلیغ رسالت ص۲۱

## عیسائیوں کے بزرگ پولس کو گالیاں

عیسائیوں کا مشرکانہ تعلیم کا تمام مدار اس شریر انسان کی باتوں پر ہے جس کا نام پولس تھا د ص۵ اشتہار تیقنا لوحی اللہ الغاد)

## آریہ قوم کے رشی دیانند کو گالیاں

"یہ شخص درحقیقت سیاہ دل جاہل ناحق شناس ظالم پنڈت، نالائق، یاوہ گو، بدزبان، پرلے درجے کا متکبر، ریاکار، خود بیں، نفسانی اغراض سے بھرا ہوا، خبیث مادہ، سخت کلام، خشک دماغ والا، موٹی سمجھ کا آدمی، نااہل ص۹ ـــ ست بچن تصنیف مرزا جی

# آریوں کے پرمیشر کو گالیاں

بدنصیب پرمیشر ص۲۹ دیانند کی گواہی سے ثابت ہو گیا کہ پرمیشر کبھی رام چندر بنا کبھی کرشن کبھی مچھ ایک مرتبہ خوک یعنی سور بن گیا ص۶۹ شحنہ حق تصنیف مرزا

# سوامی جی کو گالیاں

گندہ نامعقول ص۲ دیانندی زیب ص۲۷ دیانند ستیارتھ پرکاش میں اپنے بدبودار جہالت کا گند چھوڑ گیا ص۲۴ کتاب شحنہ حق

# عام آریہ کو گالیاں

" کنجر ولدالزنا جھوٹ بولتے ہوئے شرماتے ہیں مگر اس آریہ میں اس قدر شرم باقی نہ رہی ص۲۵ آریوں کے حق میں لعنت، لعنت، لعنت، لعنت لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت۔" (ص۵ حوالہ مذکور بالا)

# مخصوص گالیاں

جو ہماری فتح کا قائل نہیں ہوگا تو صاف سمجھا جائے گا کہ اس کو ولدالحرام بننے کا شوق ہے اور حلال زادہ نہیں (روحانی خزائن جلد ۹ انوار اسلام ص۳۱ تصنیف مرزا جی

بے شک ہمارے دشمن جنگلوں کے سؤر ہیں اور ان کی عورتیں کتیوں سے بدتر ہیں۔ نجم الہدیٰ ص۵۳ روحانی خزائن جلد ۱۴ تصنیف مرزا جی۔

"میری کتابوں کو سب مسلمان محبت کی آنکھ سے دیکھتے ہیں اور ان کے معارف سے فائدہ اٹھاتے ہیں اور میرے دعووں کی تصدیق کرتے ہیں۔ مگر بدکار عورتوں کی اولاد نہیں مانتے" (روحانی خزائن جلد ۵ آئینہ کمالات اسلام ص۵۴۷ تصنیف مرزا جی۔

مرزائی احباب اکثر کہا کرتے ہیں کہ مرزا جی نے جو کچھ گالیاں دی ہیں، جواباً دی ہیں لیکن یہ کہنا غلط ہے اور اگر بالفرض مخالفوں کی طرف سے گالیاں دی بھی گئی تھیں تو اُن کا یہ دعوےٰ تو نہیں تھا کہ ہم نبی یا رسول ہیں یا یہ کہ اللہ تعالیٰ نے ہمارے لبوں پر رحمت جاری کر دی ہے اور ہم جو کلام کرتے ہیں وہ گویا انمول موتی ہیں یا یہ کہ ہم اپنے نفس پہ قابو پا چکے ہیں اور گالیاں سن کے دعا دیتے ہیں۔ مگر مرزا جی لکھتے ہیں:۔

"خدا وہ ہے جس نے اپنے رسول یعنی اس عاجز (مرزا جی) کو تہذیب اور اخلاق کے ساتھ بھیجا ص $\frac{۴۲۶}{۳۶}$ روحانی خزائن جلد ۱۷ اربعین تصنیف مرزا

"خدا کی طرف سے میرے (یعنی مرزا جی کے) لبوں پر رحمت جاری کی گئی ہے میرا قول (یعنی بولنا) اور کلمے موتیوں کی طرح ہیں ص $\frac{۲۳۹}{۹۸}$ حجۃ اللہ، روحانی خزائن جلد ۱۲ تصنیف مرزا جی

"میں اپنے نفس پر اتنا قابو رکھتا ہوں اور خدا نے میرے نفس کو ایسا مسلمان بنایا ہے کہ اگر کوئی شخص ایک سال بھر میرے سامنے میرے نفس کو گندی سے گندی گالیاں دیتا رہے آخر وہی شرمندہ ہوگا اور اسے اقرار کرنا پڑے گا کہ وہ میرے پاؤں جگہ سے اکھاڑ نہ سکا" ملفوظ مرزا جی مندرجہ منظور الٰہی مطبوعہ قادیاں بروایت مولوی عبدالکریم قادیانی ص ۱۹۸

ے گالیاں سن کے دعا دیتا ہوں ... رحم ہے جوش میں اور غیظ گھٹایا ہم نے

(شعر مرزا جی مندرجہ درثمین اردو مطبوعہ ربوہ اور آئینہ کمالات اسلام ص ۲۲۵)

یہ تو ابھی مرزا جی کے جوش میں رحم ہے اور غیظ گھٹا چکے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے مرزا جی کو رسول بنا کر تہذیب اور اخلاق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے اور مرزا جی کے نفس کو اللہ تعالیٰ نے مسلمان بنایا ہے اور مرزا جی اپنے نفس پر قابو پا چکے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے مرزا جی کے لبوں پر رحمت جاری فرما دی ہے اور مرزا جی گالیاں سن کے دعا دیتے ہیں۔ یہ حالت ہے اگر یہ سب کچھ نہ ہوتا تو خدا جانے کیا ہوتا۔

ناظرین کرام! اگر وہ تمام گالیاں جو مرزا جی نے بزرگان قوم اور اپنے ہم عصر علماء کو دی ہیں یک جا جمع کر دی جائیں تو یہ ایک ضخیم دفتر بن جائے طوالت کے خوف سے جیسا کہ میں پہلے عرض کر چکا ہوں بطور نمونہ تھوڑی سی تحریر کر دی ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ مرزا جی میں برداشت کا مادہ

بکلّی مفقود تھا اور اس نعمت سے بالکل محروم تھے ذراسی بات سن کے اس قدر مغلوب الغضب ہو جاتے کہ اینٹ کا جواب پتھر سے دینا مرزاجی کے واسطے ایک معمولی بات تھی۔

ایک دفعہ ایک آریہ نے کہا کہ "مرزاجی کوڑی کوڑی کو لاچار ہے" اس بات سے اس قدر آپے سے باہر ہوئے کہ غیظ و غضب کی حد نہ رہی اور فرمانے لگے کہ:۔

حیرت ہے لالہ صاحب کو ہمارے قرض کی فکر کیوں پڑ گئی۔ ایک قوم ہندو جاٹ ہے اکثر ان کی عادت ہے کہ جب وہ اپنی لڑکی کا ناطہ کسی جگہ کرنا چاہتے ہیں تو پہلے چپکے چپکے اس گاؤں چلے جاتے ہیں جہاں اپنی دختر کی نسبت کا ارادہ ہوتا ہے تب اس گاؤں میں پہنچ کر پٹواری کی کھیوٹ اور گرداوری اور روزنامچہ سے دریافت کر لیتے ہیں کہ اس شخص کی کتنی زمین ہے پڑتال کے بعد اپنی دختر دیتے ہیں لیکن اس جگہ تو ان امور میں سے کوئی بات نہیں" (روحانی خزائن جلد ۲ شحنہ حق ص ۳۴۴/۱۸ تصنیف مرزاجی)

آریہ کا یہ کہنا کہ مرزاجی کوڑی کوڑی کو لاچار ہے اور مرزاجی کا اس کے جواب میں یہ کہنا کہ تمہیں میرے مقروض ہونے کا کیوں فکر ہے۔ ایک ہندو جاٹ قوم ہے جو اچھا کھاتا پیتا گھر تلاش کر کے اپنی دختر کا ناطہ کرتے ہیں۔ یہ بالکل ایسا ہے کہ سوال از آسماں جواب از ریسماں ——— بھلا کون ہیں جو اپنی

دختر کے واسطے کھاتا پیتا گھر نہیں تلاش کرتے اور چاہتے ہیں کہ اپنی لڑکی کا رشتہ ایسی جگہ کریں جن کے ہاں صبح کے وقت کھانے کو میسر ہو تو شام کو بھوکے سوئیں اور شام کے وقت کھانے کو ملے تو دن کو روزہ سے ۔ اور روپیہ پیسہ ہو تو کرتہ نہ ہو اور اگر کرتہ ہو تو جوتا ندارد۔

خود مرزاجی نے اپنی صاحبزادی کا رشتہ نواب محمد علی خان صاحب آف مالیر کوٹلہ کے ساتھ کیا تھا اور حق مہر ۵۶ ہزار روپے مقرر ہوا اور حضرت صاحب نے مہر نامہ کی باقاعدہ رجسٹری کروا کے اس پر بہت سے لوگوں کی شہادتیں ثبت کروائی تھیں۔ (بحوالہ سیرۃ المہدی جلد ۱۲ ص۵۲)

میں عرض کر رہا تھا کہ مرزاجی میں یہ کمزوری تھی کہ جب جوش میں آتے تو ہوش بالائے طاق رہ جاتا۔ اسی طرح ایک آریہ ہندو نے اسلام کے اس حکم پر کہ جب عورت کا خاوند مر جائے تو وہ عقد ثانی کر لے یہ اس کے لیے بہتر ہے ۔ اعتراض کیا تو جناب مرزاجی نے حسب ذیل نظم کہہ ڈالی۔

دوسرا بیاہ کیوں حرام نہ ہو جبکہ رسم نیوگ جاری ہے
چپکے چپکے حرام کروانا آریوں کا اصول بھاری ہے
زن بیگانہ پہ یہ شیدا ہیں جس کو دیکھو وہی شکاری ہے
غیر مردوں سے مانگنا نطفہ سخت خبث اور نابکاری ہے

---

نطفہ ناقص ہونے کی صورت میں اپنی بیوی کو غیر مرد سے حاملہ کرانے کا نام رسم نیوگ ہے ۔ اور یہ آریہ دھرم میں صرف جائز ہی نہیں بلکہ مستحسن ہے ۔ (العیاذ باللہ)

غیر کے سامنے جو کر سوتی ہے وہ نہ بیوی زن بازاری ہے
ہے وہ چنڈال ڈشٹ اور پاپی جفت اسکی کوئی چھاری ہے
نام اولاد کے حصول کا ہے ساری شہوت کی بے قراری ہے
بیٹا بیٹا پکارتی ہے غلط یار کی اس کو آہ و زاری ہے
دس سے کروا چکی زنا لیکن پاکدامن ابھی بیچاری ہے
لالہ صاحب بھی کیسے احمق ہیں انکی لالی نے عقل ماری ہے
گھر میں لاتے ہیں اس کے یاروں کو ایسی جورو کی پاسداری ہے
اس کے یار ونکو دیکھنے کیلئے سر بازار اس کی باری ہے
جورو جی پر فدا ہیں یہ جی سے وہ نیوگی پہ اپنے واری ہے
ہے قوی مرد کی تلاش انہیں خوب جورو کی حق گزاری ہے
تا کہ کروا ہیں پھر اسے گندی پاک ہونے کی انتظاری ہے
دس سے کروا چکی زنا لیکن پاکدامن ابھی بے چاری ہے
( روحانی خزائن جلد ۱۰ آریہ دھرم ص۷۶ تصنیف مرزاجی )

اس میں شک نہیں کہ عقد ثانی اللہ تعالیٰ کا حکم ہے اور عقل کا تقاضا بھی یہی ہے کہ جب عورت کا خاوند مر جائے تو اس کا دوسرا نکاح کر دیا جائے بشرطیکہ عورت جوان ہو اور یہ بھی صحیح ہے کہ رسم نیوگ بہت ہی بری رسم ہے لیکن گندگی گندے اور ناپاک پانی سے نہیں دھوئی جاتی اس کے لیے پاک

اور صاف پانی چاہیے۔ اگر کوئی شخص پیشاب آلودہ کپڑے کو پیشاب ہی سے دھونے اور پاک کرنے لگے تو کیونکہ پاک ہوگا۔

اس آریہ کو اچھے الفاظ سے بھی جواب دیا جا سکتا تھا کیونکہ مخالف کو حسنِ اخلاق سے مہذبانہ الفاظ کے ساتھ بہتر انداز پر جواب دے کر ہی قائل کیا جا سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:۔

اُدْعُ اِلٰی سَبِیْلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ وَجَادِلْهُمْ بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ (سورہ نحل پ ۱۴)

اپنے رب کی راہ کی طرف بلائیے حکمت اور اچھی نصیحت یعنی دانائی اور سنجیدہ الفاظ سے تبلیغ کیجئے اور اگر جھگڑے اور بحث کی نوبت پیدا ہو جائے تو اپنے حریف اور مقابل کو الزام دو تو بہترین اسلوب سے دو خواہ مخواہ دل آزار اور جگر خراش باتیں مت کرو

مگر مرزا جی کے دامنِ اخلاق میں ان الفاظ کے سوا اور تھا ہی کیا؟ کیوں کہ آخر خدا کا نبی جو ہوا (معاذ اللہ) اور پھر لطف یہ کہ جواب بھی اشعار میں جو فی نفسہٖ شانِ نبوت کے خلاف ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:۔

وَمَا عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ وَمَا یَنْۢبَغِیْ لَهٗ (سورہ یٰسین پ ۲۳)

ہم نے اپنے حبیب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ شعر گوئی کا علم سکھایا اور

نہ ہی آپ کے شایان شان ہے کہ شعر کہتے پھریں

ناظرین کرام! جیسا کہ میں پہلے عرض کر چکا ہوں مرزاجی نے جو گالیاں دی ہیں یہ ان کی عادت تھی نہ کہ جواباً۔ اور اگر بقول مرزائی احباب جواباً بھی دی ہیں تو بھی مرزاجی کو زیبا نہ تھا کہ جواباً گالیاں دیں کیوں کہ ان کا دعوےٰ بقول ان کے بہت بلند تھا لیکن سوال یہ ہے کہ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ، حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا اور حضرت عیسےٰ علیہ السلام نے مرزاجی کا کیا بگاڑا تھا کہ انہیں بھی معاف نہیں کیا۔ چنانچہ مرزاجی لکھتے ہیں:۔

کربلا ئیست سیر ہر آنم !
صد حسین است در گریبانم

یعنی کربلا ہر وقت میری سیرگاہ ہے۔ سَو حسین میری آستین میں پوشیدہ ہے۔ (در ثمین فارسی دیوان مرزاجی)

یہ تو بتلاؤ کہ اس (امام حسین رضی اللہ عنہ) سے تمہیں دینی فائدہ کیا پہنچا ص۱۸۰/۶۸۔ مَیں (مرزاجی) خدا کا کشتہ ہوں اور تمہارا حسین (اپنے سنگ حسین رضی اللہ عنہ ہمارے ہیں) دشمنوں کا کشتہ۔ پس فرق کھلا کھلا اور ظاہر ہے ص۱۹۳/۸۱ اسے (یعنی حسین کو) مجھ (مرزاجی) سے کچھ زیادت (فضیلت) نہیں ص۱۹۳/۸۱۔ مجھ (مرزاجی) میں اور تمہارے حسین میں بہت فرق ہے کیونکہ مجھے (مرزاجی) تو ہر وقت مدد مل رہی ہے اور خدا کی تائید

مگر حسین تم دشت کربلا کو یاد کرلو۔ اب تک روتے ہو پس سوچ لو ص۱۸۱
تم نے اس کشتہ (یعنی حسین) سے نجات چاہی جو نا امیدی میں مر گیا ص۱۹۳
تم نے خدا کے مجد اور جلال کو بھلا دیا ہے اور تمہارا ورد صرف حسین ہے پس
یہ اسلام پر ایک مصیبت ہے۔ کستوری کی خوشبو کے سامنے گوہ کا ڈھیر ہے
ص۱۹۴ پھر عجیب تر یہ بات ہے کہ حسین کو یہ شرف بھی نصیب نہ ہوا کہ وہ موت
کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کے قریب دفن کیا جاتا ص۲۲۵
(شاید مرزاجی روضہ اقدس کے اندر دفن ہوئے ہوں گے۔ مؤلف)
قرآن شریف نے تو امام حسین کو رتبہ ابنیت (حضور صلی اللہ علیہ وسلم
کے بیٹے ہونے کا حق بھی نہیں دیا بلکہ نام تک مذکور نہیں (شاید مرزاجی کے
نام کی سورہ نازل ہوئی ہوگی) ان (یعنی امام حسینؓ) کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم
کا بیٹا کہنا قرآن شریف کی نص صریح کے خلاف ہے ص۲۲۳، ۲۲۴ روحانی
خزائن جلد ۱۸ تصنیف مرزاجی۔

(پھر تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بہت بڑی غلطی ہوئی جو یہ فرمایا۔
هٰذَانِ اِبْنَایَ (حسن اور حسینؓ میرے بیٹے ہیں۔) نعوذ باللہ من ذٰلک۔
علامہ ابن حجر مکیؒ اپنی کتاب صواعق محرقہ کے ص۱۸۸ پر لکھتے ہیں:
"قیامت کے دن اعلان ہوگا غضوا ابصارکم حتی تجوز
فاطمة الزهراء (سب اپنی آنکھیں بند کریں کیونکہ فاطمۃ الزہراؓ کی

کی سواری گزر رہی ہے۔

مرزا جی لکھتے ہیں:۔

"ایک دفعہ میں عشاء کی نماز سے فارغ ہوا تو اس وقت نہ تو مجھ پر نیند طاری تھی اور نہ ہی کوئی بے ہوشی کے آثار تھے بلکہ میں بیداری کے عالم میں تھا اچانک سامنے آواز آئی اور آواز کے ساتھ دروازہ کھٹکھٹانے لگا۔ تھوڑی دیر کے بعد دیکھتا ہوں دروازہ کھٹکھٹانے والے جلدی جلدی میرے قریب آرہے ہیں۔ یہ پنج تن پاک ہیں یعنی علی کرم اللہ وجہہ ساتھ اپنے دونوں بیٹوں کے اور حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور دیکھتا ہوں کہ فاطمۃ الزہراء نے میرا سر اپنی ران پر رکھ دیا۔" (آئینہ کمالات اسلام ص۵۴۹، ص۵۵۰)

مرزا جی لکھتے ہیں:۔

"پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑو اور اب نئی خلافت لو ایک زندہ علی (یعنی مرزا جی) تم میں موجود ہے اس کو تم چھوڑتے ہو اور مردہ علی کی تلاش کرتے ہو۔" (ملفوظات احمدیہ جلد دوم ص۱۴۲ مطبوعہ ربوہ)

"رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم عیسائیوں کے ہاتھ کا بنا ہوا پنیر کھا لیا کرتے تھے حالانکہ مشہور تھا کہ سوٴر کی چربی اس میں پڑتی ہے۔"

بیانِ مرزا جی بروایت مرزا بشیر الدین محمود احمد قادیانی۔ اخبار الفضل

۷۔ اس کی نبوت کے ابطال پر کئی دلائل قائم تھے۔

۸۔ آپ کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی عادت تھی۔

۹۔ ان کی بغیر باپ کے معجزانہ پیدائش ایسی تھی جیسے برسات میں کیڑے مکوڑے خود پیدا ہو جاتے ہیں۔

۱۰۔ وہ رجولیت سے محروم تھے اور ہیجڑا ہونا کوئی صفت نہیں۔

۱۱۔ گندی گالیوں کی وجہ سے شریفوں نے آپ سے کنارہ کر لیا تھا۔

۱۲۔ آپ کے ہاتھ میں سوائے مکروفریب کے اور کچھ نہیں تھا۔

۱۳۔ آپ کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے تھی کہ جدی مناسبت درمیان میں رہے۔

۱۴۔ آپ علمی عملی قوتوں میں بہت کچے تھے۔

۱۵۔ آپ ایک دفعہ شیطان کے پیچھے پیچھے چلے گئے۔

۱۶۔ ایک نوجوان بے تعلق عورت آپ کی خدمت کرتی تھی۔

۱۷۔ آپ کی تین دادیاں اور نانیاں زناکار کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا۔

ناظرین کرام مرزا جی نے جو انمول موتی بکھیرے ہیں انہیں معلوم کرنے کے بعد مرزا جی کی ایک نصیحت بھی ملاحظہ فرمادیں، جو اپنی ایک تقریر میں فرمائی تھی:۔

"ایک شخص کو کتے نے کاٹا۔ اس کی لڑکی بولی آپ نے کیوں نہ کاٹ کھایا؟ جواب دیا۔ بیٹی! انسان سے کتاپن نہیں ہوتا۔ اسی طرح انسان کو چاہیے کہ جب کوئی شریر گالی دے تو مومن کو لازم ہے کہ اعراض کرے نہیں تو وہی کتاپن کی مثال صادق آئے گی۔"

(تقریر مرزاجی مندرجہ رپورٹ جلسہ سالانہ ۱۸۹۷ء)

مرزاجی کا کہنا ہے:۔

"کسی شخص کو جاہل نادان، دنیا پرست، مکار، فریبی، گنوار، متکبر، وغیرہ الفاظ کہنے والا شریفوں اور منصفوں کے اور نیک سرشت لوگوں کے نزدیک گندہ طبع اور بدزبان ہوتا ہے۔" (مفہوم اشتہار مرزاجی ۹ ستمبر ۱۸۹۵ء)
(مندرجہ مجموعہ اشتہارات مرزاجی جلد ۲ ص ۱۴۶)

مرزاجی کی کتاب روحانی خزائن جلد ۸ نورالحق حصہ اول کے ص ۱۵۸ کی آخری چار سطریں اور ص ۱۵۹ سے ص ۱۶۲ کے ختم تک اوکاڑہ کے مرزائیوں میں سے کوئی مرزائی بآواز بلند سپیکر پر کھلی مجلس میں جہاں احمدی اور غیر احمدی احباب موجود ہوں یا اپنی مسجد میں بروز جمعہ بعد نماز جمعہ یا اوکاڑہ کے اپنے سالانہ جلسہ کے موقع پر پڑھ کے سنادے تو میں بیس روپے نقد انعام دونگا۔

ناظرین کرام! آپ حیران ہوں گے کہ آخر ان صفحات پر کیا لکھا ہوا ہے

تو گزارش ہے کہ صرف لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت
جس کا شمار ایک ہزار تک ہے ،کے سوا کچھ بھی نہیں۔
میرے دوست نے مجھے مرزا جی کا ایک شعر سنایا تھا۔ میں بھی اپنے
اس رسالہ "انمول موتی" کو مرزا جی کے ایک لاجواب اور انمول شعر پر ختم
کرتا ہوں۔

مرزا جی اپنے مخالفوں سے مخاطب ہیں:۔

بن کے رہنے والو! تم ہرگز نہیں ہو آدمی
کوئی ہے روبہ کوئی ہے خنزیر اور کوئی ہے مار

درثمین اردو ص ۹۷

نوٹ:۔ مذکورہ حوالہ جات غلط ثابت کرنے والے کو، فی حوالہ
دس روپے نقد انعام دیا جائے گا۔

حافظ عبدالرحمٰن عفی عنہ

۴۰/۳۰۰-R اوکاڑہ




تالیف

ابن سرور ابو الشہید حافظ عبدالرحمٰن مظفر گڑھی

مکتبہ سروریہ
مخزن العلوم 9 بی ون ٹاؤن شپ لاہور
فون: ۸۴۴۷۶۲

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَمَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا۔ (پ۶ ع)

اور نہیں قتل کیا انہوں (یعنی یہودیوں) نے اسے (یعنی عیسیٰ علیہ السلام کو) یقیناً بلکہ اٹھا لیا۔ اللہ نے اسے اپنی طرف اللہ ہے زبردست اور حکمت والا۔

مرزائی احباب وفات مسیح (علیہ السلام) پر بہت زور دیتے ہیں۔ کیونکہ مرزا جی کی مسیحیت کے راستے میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات سد سکندری بنی ہوئی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بارے میں ایک فیصلہ کن بات ارشاد فرمائی ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قبر مبارک مدینہ منورہ میں میرے حجرے (اقدس) کے اندر بنے گی جیسا کہ احادیث ذیل سے ثابت ہے۔ ۱؎ عَنْ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ عُمَرَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْزِلُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ اِلَى الْاَرْضِ يَتَزَوَّجُ وَيُوْلَدُ لَهٗ وَيَمْكُثُ فِى الْاَرْضِ خَمْسًا وَّاَرْبَعِيْنَ سَنَةً ثُمَّ يَمُوْتُ فَيُدْفَنُ مَعِىَ فِىْ قَبْرِىْ فَاَقُوْمُ اَنَا وَعِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ فِىْ قَبْرٍ وَاحِدٍ بَيْنَ اَبِىْ بَكْرٍ وَّعُمَرَ ۲؎ عَنْ عَائِشَةَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَتْ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ تَعَالٰى صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّىْ اَرٰى اَنْ اَعِيْشَ بَعْدَكَ فَتَاْذَنْ لِىْ اَنْ اُدْفَنَ اِلٰى جَنْبِكَ فَقَالَ اَنّٰى لِىْ بِذَالِكَ مِنْ مَوْضِعٍ مَا فِيْهِ اِلَّا مَوْضِعُ قَبْرِىْ وَقَبْرِ اَبِىْ بَكْرٍ وَّ

عُمَرَ وَقَبْرِ عِیْسَی ابْنِ مَرْیَمَ ۔۳ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ ابْنِ سَلَامٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ قَالَ یُدْفَنُ عِیْسَی ابْنَ مَرْیَمَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ تَعَالٰی صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَصَاحِبَیْہِ فَیَکُوْنُ قَبْرُہٗ رَابِعًا ۔۴ عَنْ مُحَمَّدِ ابْنِ یُوْسُفَ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ ابْنِ سَلَامٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ عَنْ جَدِّہٖ قَالَ مَکْتُوْبٌ فِی التَّوْرَاۃِ صِفَتُ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعِیْسَی ابْنَ مَرْیَمَ یُدْفَنُ مَعَہٗ ۔۵ قَالَ اَبُوْ مَوْدُوْدٍ وَقَدْ بَقِیَ فِی الْبَیْتِ مَوْضِعُ قَبْرٍ۔

ترجمہ نمبر۱ حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نازل ہوگا عیسیٰ ابن مریم زمین پر اور کرے گا بیوی (کیونکہ وہ کنوارے آسمان پر اٹھائے گئے تھے) اور اللہ تعالیٰ اُسے اولاد عطا فرمادیں گے اور رہیں گے زمین پر پینتالیس برس، پھر مریں گے اور دفن ہوں گے۔ میرے روضہ (اقدس) میں پھر قیامت کے دن اُٹھوں گا میں اور عیسیٰ بن مریم ایک ہی قبر سے ابوبکر اور عمر کے درمیان سے مشکوٰۃ باب نزول مسیح صفحہ ۴۸۰، نمبر۲ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ فرمایا۔ میں نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میرا خیال ہوتا ہے شاید میں آپ کے بعد تک زندہ رہوں گی تو آپ مجھ کو اس کی اجازت دیں کہ میں آپ کے پہلو میں دفن ہوں۔ تو آپ

نے فرمایا میں اس کی بھلا کیسے اجازت دے سکتا ہوں یہاں صرف میری قبر اور ابوبکر عمر کی قبر اور عیسیٰ ابن مریم کی قبر مقدر ہے۔ ابن عساکر کنز ص۲۶۸ ج۷

نمبر۳ عبداللہ بن سلام بیان فرماتے تھے کہ عیسیٰ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے دو جان نثار یعنی ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے پاس دفن ہوں گے اور اس لحاظ سے ان کی قبر چوتھی ہوگی (درمنثور ص۲۴۵ ج۲

نمبر۴ عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے کہ توراۃ میں حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی صفات میں سے ایک صفت یہ بھی لکھی ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام آپ کے پاس دفن ہوں گے۔ درمنثور ص۲۴۵ ج۲

نمبر۵ فرمایا ابومودود نے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اقدس میں ایک قبر کی جگہ بچی ہوئی ہے۔ مرقات ص ج

ان احادیث کی صحت پر مرزا جی نے بھی دستخط فرما دیئے ہیں۔

نمبر۱ اور اس پر چودہ سو سال سے مسلمانوں کا کلی اتفاق بھی ہے۔ کہ روضہ اقدس میں چوتھی قبر کی جگہ بچی ہوئی ہے۔ آخر وہاں کیوں کسی کو دفن نہیں کیا گیا؟ وجہ ظاہر ہے کہ وہ جگہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کیلئے چھوڑی ہوئی ہے۔ ورنہ کس کا جی نہیں چاہتا تھا کہ وہاں دفن ہو اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا نے تو اجازت بھی چاہی تھی مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دفن کا عذر فرما کر

جواب نفی میں دیا جیسا کہ دوسری حدیث سے ثابت ہے۔ فیصلہ یہی ہے کہ حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاداتِ عالیہ امتِ مسلمہ کے اجماع کے بعد انکار کی کیا گنجائش مزید برآں جبکہ مرزاجی نے بھی تصدیق فرمادی لیکن بعد میں مرزاجی اپنی مسیحیت کی راہ ہموار کرنے کے واسطے اس بارے میں جو گرگٹ کی طرح مختلف رنگ اور پینترے بدلے ہیں وہ بھی ملاحظہ ہوں سب سے پہلے یہ بات ذہن نشین ہونی چاہیئے کہ مرزاجی کی پیدائش ۱۸۳۹ء میں ہوئی ہے۔ نمبر۲ اور مرزاجی نے تعفیر علیٰ ملنے کے بعد نمبر۳۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے اصلاح خلق کے پیشِ نظر باطل عقائد اور خیالات کی بیخ کنی کے سلسلہ میں ۱۸۸۴ء میں براہین احمدیہ لکھی۔ نمبر۴ اور اسی کتاب کے اندر قرآن شریف کی روشنی میں ایک آیت سے ثابت کیا۔ کہ حضرت مسیح علیہ السلام زندہ ہیں۔ اور وہ دوبارہ دنیا میں تشریف لائیں گے۔ نمبر۵۔ پھر اس کے بارہ سال بعد یعنی ۱۸۹۶ء تک یہی فرماتے رہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام زندہ ہیں۔ نمبر۶ مرزاجی کی موت ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء میں واقع ہوئی ہے۔ حساب لگالیں بات ظاہر ہے کہ ستر سالہ زندگی کے دوران ۵۸ سال تک یہی فرماتے رہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام زندہ ہیں دوبارہ تشریف لائیں گے اور صرف آخر کے بارہ سال خود عیسیٰ ابن مریم بننے کی غرض سے ۱۸۹۶ء کو اپنا عقیدہ بدلا۔ نمبر۷ اور پھر

۲۵ مئی ۱۹۰۸ء تک اسی عقیدہ پر قائم رہے کہ مسیح مرچکا ہے۔ اور پھر ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو خود دست اور قے، نمبر۸ یعنی مرض ہیضہ سے بروز منگل جہان فانی سے رخصت ہوئے۔ نمبر۹ پھر لطف یہ کہ جب حیاتِ عیسٰی کا عقیدہ بدلا تو فرمایا کہ حضرت عیسٰی علیہ السّلام نے ایک سو بیس برس کی عمر میں وفات پائی۔ نمبر۱۰ پھر پانچ ماہ بعد لکھا کہ ایک سو پچیس برس کی عمر میں فوت ہوئے۔ نمبر۱۱ پھر چار سال بعد لکھا کہ ایک سو ترپن سال کی عمر میں انتقال فرمایا۔ نمبر۱۲ اسی طرح قبر کے متعلق لکھا کہ مسیح کی قبران کے اپنے وطن گلیل میں ہے۔ نمبر۱۳ پھر کچھ سال بعد فرمایا کہ مسیح کی قبر بیت المقدس میں ہے۔ نمبر۱۴ پھر کچھ سال بعد فرمایا کہ مسیح کی قبر کشمیر سری نگر محلہ خان یار میں ہے۔ نمبر۱۵ اگرچہ مرزاجی پر قبر مسیح کا معاملہ پھر مشتبہ ہوا۔ اور اپنے مرنے سے گیارہ دن پہلے لکھا کہ مسیح کی قبر مدینہ منوّرہ کے قریب وادی عقیق میں ہے۔ نمبر۱۶ لیکن مرزائی احباب کشمیر والی قبر ہی مسیح کی قبر بتلاتے ہیں۔ جس کا قبر مسیح ہونا کسی حدیثِ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلم سے ہرگز ثابت نہیں۔

**جس** طرح میں نے ایک نہیں بلکہ پانچ روائیتیں آپ کے سامنے پیش کی ہیں کہ حضرت عیسٰی علیہ السّلام کی قبر مبارک حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اقدس کے اندر بنے گی۔ اسی طرح اگر مرزائی احباب صرف اور

صرف ایک حدیث ہی پیش کر دیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہو کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام مر گئے ہیں۔ اور ان کی قبر کشمیر سری نگر محلہ خان یار میں ہے۔ تو میں

## دس ہزار

روپے نقد انعام دوں گا۔ اور اپنی تمام کتابیں جلا کر مرزائیت قبول کر لوں گا۔ **فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا** ۔ اور اگر پیش نہ کر سکو۔ اور کر بھی ہرگز نہ سکو گے) تو پھر میری مخلصانہ درخواست ہے کہ اپنے خیالات اور عقائد پر از سرِ نو نظرِ ثانی کریں۔ شاید کہ اتر جائے تیرے دل میں میری بات۔ (نوٹ) اگر مدینہ منورہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اقدس کے اندر چوتھی قبر بن چکی ہے تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام مر گئے ہیں اور اگر ابھی چوتھی قبر نہیں بنی۔ تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام یقیناً زندہ ہیں۔ جیسا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے یہودیوں سے فرمایا تھا۔ ان عیسٰی لم یمت وانہ راجع الیکم قبل یوم القیامۃ۔ کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ابھی نہیں مرے اور وہ تمہارے پاس قیامت سے پہلے ضرور تشریف لائیں گے۔ (درمنثور ج ۲ ص ۳۶)

حافظ عبدالرحمٰن

۴۰ / ۳۰R ضلع اوکاڑہ

ع۱ روحانی خزائن جلد ۳ ازالہ اوہام صــــ تصنیف مرزا جی۔
صــ۱۶ ج۱۹ کشتی نوح تصنیف مرزا جی۔
ع۲ روحانی خزائن جلد ۱۳ کتاب البریہ صــ۱۷۷ تصنیف مرزا جی۔
ع۳ تذکرہ یعنی مکاشفات مرزا جی صــ۲۰
ع۴ آخر کتاب روحانی جلد ۲ سرمہ چشم آریہ۔ تصنیف مرزا جی۔
ع۵ روحانی خزائن جلد ۱ صــ۵۹۳ اور صــ۶۰۱ تصنیف مرزا جی۔
ع۶-۷ روحانی خزائن جلد ۱۹ صــ۱۱۳ اعجاز احمدی تصنیف مرزا جی۔
ع۸ سیرۃ المہدی حصہ اول روایت ۱۲ تصنیف صاحبزادہ مرزا بشیر احمد۔
ع۹ خود نوشت میر ناصر مرزا جی کا خسر صــ۱۴
ع۱۰ روحانی خزائن جلد ۱۰ صــ۳۰۲ تصنیف مرزا جی۔
ع۱۱ روحانی خزائن جلد ۱۵ تریاق القلوب صــ۴۹۹ تصنیف مرزا جی۔
ع۱۲ روحانی خزائن جلد ۲۰ تذکرۃ الشہادتین صــ۲۹ تصنیف مرزا جی۔
ع۱۳ روحانی خزائن جلد ۳ ازالہ اوھام صــ۳۵۳ تصنیف مرزا جی۔
ع۱۴ روحانی خزائن جلد ۸ اتمام الحجہ صــ۲۹۶ تصنیف مرزا جی۔
ع۱۵ روحانی خزائن جلد ۱۹ کشتی نوح صــ۱۶ تصنیف مرزا جی۔
ع۱۶ روحانی خزائن جلد ۲۳ چشمہ معرفت صــ۲۱۶ تصنیف مرزا جی۔

---

(کتبہ: محمد ارشد سلیم دار القلم سیالکوٹ)

مرزا صاحب کی بیعت میں شامل نہ ہونے والے کُل مُسلمان مرزا صاحب اور اکابر جماعت احمدیہ کے نزدیک کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں بحوالہ مرزا صاحب کی کُتب اور لٹریچر جماعت احمدیہ

# تکفیرِ مُسلم


تالیف

ابن سرور ابوالشہید حافظ عبدالرحمٰن مظفرگڑھی



مکتبہ سروریہ

مخزن العلوم ۹ بی ون ٹاؤن شپ لاہور

فون : ۸۴۴۷۶۲

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اِس مختصر سے پمفلٹ میں جناب مرزا غلام احمد صاحب قادیانی اور اکابرِ جماعت احمدیہ کی کتب سے وہ حوالہ جات نقل کئے گئے ہیں۔ جن سے یہ مسئلہ واضح ہوتا ہے کہ جس مسلمان (غیر مرزائی) نے نہ مرزائیت اختیار کی۔ اور نہ ہی مرزا صاحب کی بیعت میں شامل ہوا۔ وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرۂ اسلام سے خارج ہے۔ جیسا کہ آپ اس پمفلٹ میں پڑھ لیں گے۔ چونکہ یہ بات روزِ روشن کی طرح ظاہر ہے۔ کہ مرزائی دلائل و براہین کی رو سے شکست کھا چکے ہیں۔ لہٰذا مسلمانوں کو اپنے فریب میں لانے کے واسطے یہ پراپیگنڈہ کرتے ہیں کہ ہم نماز پڑھتے ہیں۔ روزے رکھتے ہیں۔ حج کرتے۔ زکوٰۃ دیتے ہیں۔ اور وہی قرآن شریف پڑھتے ہیں۔ جو تم پڑھتے ہو۔ اور وہی کلمہ ہمارا ہے۔ جو تم سب مسلمانوں کا ہے باوجود اس کے معلوم نہیں۔ کہ تمہارے مولوی ہمیں (مرزائیوں کو) کافر کیوں کہتے ہیں؟ چنانچہ یہ سوال اکثر مرزائی عام مسلمانوں سے اس کثرت سے کرتے ہیں۔ کہ جن مسلمانوں کا مطالعہ صرف محدود ہی نہیں۔ بلکہ مفقود ہے۔ اور قریب قریب اکثریت کا یہی حال ہے وہ سوچنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ اور بالکل وہی سوال جو ایک مرزائی عام مسلمانوں سے کرتا ہے وہ ہم سے آکر کرتے ہیں۔ سو اس سوال کے دو جواب ہیں۔ ایک تحقیقی۔ دوسرا الزامی۔ تحقیقی جواب انشاء اللہ العزیز عنقریب چھپ کر آپ تک پہنچ جائے گا۔ رہا الزامی وہ یہ ہے۔ کہ ہم بھی آخر قرآن شریف

پڑھتے ہیں۔ روزے رکھتے ہیں۔ زکوٰۃ دیتے ہیں۔ حج کرتے ہیں۔ اور ہمارا بھی وہی کلمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ہے جسے بظاہر سب مرزائی پڑھتے ہیں۔ اور پورے ارکانِ اسلام پر ہم (غیر مرزائی) مرزائیوں سے پہلے ہی سے کاربند ہیں۔ تو ہم غلام احمد اور اکابر جماعت احمدیہ کے نزدیک کیوں کافر ہیں۔ آخر ہمارے کفر کی کیا وجہ ہے؟ کیا ہم کلمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ نہیں پڑھتے؟ یا ہم اہل قبلہ نہیں ہیں۔ کہ ہمارے ساتھ مل کر نمازیں پڑھنا ممنوع قرار دیا۔ ہماری نماز جنازہ حرام قرار دی۔ اور ہمیں لڑکی کا رشتہ دینے والے احمدی کو جماعت سے علیحدہ کیا۔ اس سوال کے جواب سے پوری امت مرزائیہ عاجز ہے۔ لیکن جلدی سے کہہ دیتے ہیں۔ جناب ہم کسی کو کافر نہیں کہتے۔ البتہ مرزا صاحب اور اکابر جماعت احمدیہ نے صرف ان علماء اور عوام کو جنہوں نے خود پہلے جناب مرزا صاحب کو کاذب جانا اور جماعت احمدیہ پر کفر کے فتوے لگائے۔ کافر کہا۔ نہ کہ تمام علماء اور سب مسلمانوں کو۔ حالانکہ یہ حقیقت کے بالکل برعکس ہے۔ جھوٹ ہے جس میں سچ کا شائبہ تک نہیں۔ مرزا صاحب اور اکابر جماعت احمدیہ کے نزدیک صرف وہی کافر نہیں۔ جس نے مرزا صاحب کو کاذب اور جماعت احمدیہ کو کافر کہا۔ بلکہ وہ بھی کافر ہے جو مرزا صاحب کو دل میں بھی سچا جانتا ہے اور زبان سے بھی سچے ہونے کا اقرار کرتا ہے۔ مگر بیعت میں شامل نہیں۔ بلکہ مرزا بشیر الدین محمود احمد کے نزدیک کل مسلمان جو مرزا صاحب کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے وہ کافر اور دائرۂ اسلام سے خارج

ہیں۔خواہ کسی نے مرزا صاحب کا نام بھی نہ سنا ہو۔کیا جس نے مرزا صاحب کا نام
تک نہیں سنا۔اس نے مرزا صاحب یا جماعت احمدیہ کو کافر کہا ہے ۔کہ مرزا بشیر الدین
محمود احمد صاحب نے اس پر کفر کا فتویٰ لگایا۔اصل بات یہ ہے کہ کوئی (غیر مرزائی)
مرزا صاحب کو کافر جانے یا مسلمان جب تک بیعت میں شامل نہ ہو۔مرزائیوں
کے نزدیک وہ مسلمان نہیں ۔چنانچہ چند عبارتیں مرزا صاحب اور اکابر جماعتِ
احمدیہ کی کتب سے نقل کرتا ہوں ۔ملاحظہ فرمادیں ۔ عبدالرحمن

## گالیاں

نمبر۱ "میری کتابوں کو سب مسلمان محبت کی آنکھ سے دیکھتے
ہیں۔اور ان کے معارف سے فائدہ اٹھاتے ہیں اور میرے
دعووں کی تصدیق کرتے ہیں مگر بدکار عورتوں کی اولاد نہیں مانتے"

آئینہ کمالاتِ اسلام ص۵۴۷ تصنیف جناب مرزا صاحب

نمبر۲ اور جو ہماری فتح کا قائل نہیں ہوگا۔ تو صاف سمجھا جائے گا۔کہ اس کو
ولد الحرام بننے کا شوق ہے۔انوار اسلام ص۳۰۔ روحانی خزائن جلد ۹ ص۳۱

نمبر۳ بلاشک ہمارے دشمن جنگلوں کے سوٴر ہیں۔اور ان کی عورتیں کتیوں سے
بدتر ہیں۔نجم الہدیٰ ص۵۳ روحانی خزائن جلد ۱۴ تصنیف مرزا صاحب

## فتویٰ کفر

نمبر۱ خدا تعالیٰ نے مجھ پر ظاہر کیا ہے۔کہ ہر ایک وہ شخص جس کو
میری دعوت پہنچی اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا ہے وہ مسلمان
نہیں۔بحوالہ تذکرہ مجموعہ الہامات و مکاشفات جناب مرزا صاحب ص۶۰۷ حقیقۃ الوحی ص۱۶۳/۱۶۷

۲ مجھے الہام ہوا۔ جو شخص تیری پیروی نہیں کرے گا اور تیری بیعت میں داخل نہیں ہوگا۔ اور تیرا مخالف رہے گا۔ وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا جہنمی ہے۔ بحوالہ کلمۃ الفصل ص۱۲۹ تصنیف صاحبزادہ مرزا بشیر احمد صاحب بی اے[5]

۳ جو شخص میرا مخالف ہے۔ وہ عیسائی۔ یہودی۔ مشرک ہے۔

روحانی خزائن جلد ۱۸ نزول المسیح ص۳۸۲ تصنیف جناب مرزا صاحب۔

۴ ہر ایک شخص جو موسیٰ کو تو مانتا ہے مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا۔ یا عیسیٰ کو تو مانتا ہے۔ مگر محمدؐ کو نہیں مانتا یا محمد کو تو مانتا ہے مگر مسیح موعود (مرزا غلام احمد صاحب) کو نہیں مانتا۔ وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

بحوالہ کلمۃ الفصل ص۱۱۰ تصنیف صاحبزادہ مرزا بشیر احمد بی، اے

۵ پہلی بات یہ کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت صاحب کو الہام کے ذریعہ اطلاع دی کہ تیرا انکار کرنے والا مسلمان نہیں۔ اور نہ صرف یہ اطلاع دی۔ بلکہ حکم دیا کہ تو اپنے منکروں کو مسلمان نہ سمجھ۔ دوسری بات یہ کہ حضرت صاحب نے عبدالحکیم خاں کو جماعت سے اس واسطے خارج کیا۔ کہ وہ غیر احمدیوں کو مسلمان کہتا تھا۔ تیسرے یہ کہ مسیح موعود کے منکروں کو مسلمان کہنے کا ایک خبیث عقیدہ ہے۔ چوتھے یہ کہ جو ایسا عقیدہ رکھے اس کے لئے رحمت الٰہی کا دروازہ بند ہے

الکلمۃ الفصل ص۱۳۵ تصنیف صاحبزادہ مرزا بشیر احمد صاحب بی اے

۵ چوں دورِ خسروی آغاز کردند مسلماں را مسلماں باز کردند

۵ انجام آتھم ص۲۲ تذکرہ ص $\frac{163}{339}$ تصنیف مرزا جی

اس الہامی شعر میں (یہ شعر مرزا صاحب کا ہے) اللہ تعالیٰ نے کفر و اسلام کو بڑی وضاحت کے ساتھ بیان کیا ہے۔ اس میں خدا نے غیر احمدیوں کو مسلمان بھی کہا ہے اور پھر ان کے اسلام کا۔ انکار بھی کیا ہے مسلمان تو اس لئے کہا ہے کہ وہ مسلمان کے نام سے پکارے جاتے ہیں۔ اور جب تک یہ لفظ استعمال نہ کیا جائے لوگوں کو پتہ نہیں چل سکتا۔ کہ کون مراد ہے۔ مگر ان کے اسلام کا اس لئے انکار کیا گیا ہے۔ کہ وہ اب خدا کے نزدیک مسلمان نہیں ہیں۔ بلکہ ضرورت ہے کہ ان کو پھر نئے سرے سے مسلمان کیا جائے۔ الکلمۃ الفصل ص۵۳

معلوم ہوتا ہے۔ کہ حضرت مسیح موعود یعنی مرزا غلام احمد قادیانی صاحب کو بھی بعض وقت اس بات کا خیال آیا۔ کہ کہیں میری تحریروں سے غیر احمدیوں کے متعلق مسلمان کا لفظ دیکھ کر لوگ دھوکہ نہ کھائیں۔ اس لئے آپ نے کہیں کہیں بطور ازالہ کے غیر احمدیوں کے متعلق ایسے الفاظ بھی لکھ دیئے کہ وہ لوگ جو اسلام کا دعویٰ کرتے ہیں۔ جہاں کہیں بھی مسلمان کا لفظ ہو اس سے مدعی اسلام سمجھا جائے نہ کہ حقیقی مسلمان۔ کلمۃ الفصل ص۳۶

پس یہ ایک یقینی بات ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے جہاں کہیں بھی غیر احمدیوں کو مسلمان کہکر پکارا ہے وہاں صرف یہ مطلب ہے کہ وہ اسلام کا دعویٰ کرتے ہیں ورنہ آپ حسبِ حکمِ الٰہی اپنے منکروں کو مسلمان نہ جانتے تھے۔

بحوالہ کلمۃ الفصل ص۳۷

ے "آپ (یعنی مرزا صاحب) کے مبعوث کئے جانے کی یہ غرض نہ تھی۔ کہ لوگ آپ کو مسلمان سمجھیں اور بس۔ بلکہ یہ تھی۔ کہ آپ کو قبول کریں۔ اور آپ مسلمان رامسلماں باز کردند کے مطابق مسلمان کہلانے والوں کو سچے اور حقیقی مسلمان بنائیں پس حضرت مرزا صاحب نے یہ کبھی نہیں کہا۔ کہ جو مجھے مسلمان کہہ لے وہ پکا مسلمان ہو جاتا ہے۔ بلکہ یہی کہا۔ کہ جو مجھے مانے گا اور قبول کرے گا وہی مسلمان ہوگا"

بحوالہ اخبار الفضل قادیان جلد ۶ نمبر ۴۶ مورخہ ۲۱ دسمبر ۱۹۱۸ء

۸ "آپ نے یعنی مسیح موعود مرزا غلام احمد صاحب قادیانی نے اس شخص کو بھی جو آپ کو سچا جانتا ہے۔ مگر مزید اطمینان کے لئے اس بیعت میں توقف کرتا ہے کافر ٹھہرایا ہے۔ بلکہ اس کو بھی جو آپ کو دل میں سچا قرار دیتا ہے اور زبانی بھی آپ کا انکار نہیں کرتا۔ لیکن ابھی بیعت میں اسے کچھ توقف ہے۔ کافر ٹھہرایا ہے" ارشاد میاں محمود احمد صاحب رسالہ تشحیذ الاذہان جلد ۶ نمبر ۴ اپریل ۱۹۱۱ء

۹ "کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے۔ خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں"

بحوالہ آئینہ صداقت ص۳۵ تصنیف مرزا البشیر الدین محمود احمد خلیفہ قادیان

## رشتہ کے متعلق

۱ حضرت مسیح موعود یعنی مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کا حکم اور زبردست حکم ہے کہ کوئی احمدی غیر احمدی کو اپنی لڑکی نہ دے اس کی تعمیل کرنا بھی ہر ایک احمدی کا فرض ہے۔

برکات خلافت ص۷۵ تصنیف مرزا بشیر الدین محمود احمد

۲ ایک اور بھی سوال ہے کہ غیر احمدیوں کو لڑکی دینا جائز ہے یا نہیں۔ حضرت مسیح
موعود نے اس احمدی پر سخت ناراضگی کا اظہار کیا ہے جو اپنی لڑکی غیر احمدی کو دے آپ
سے ایک شخص نے بار بار پوچھا اور کئی قسم کی مجبوریوں کو پیش کیا۔ مگر آپ نے اسے یہی فرمایا
کہ لڑکی کو بٹھائے رکھو۔ مگر غیر احمدیوں میں نہ دو۔ آپ کی وفات کے بعد اس نے غیر احمدیوں
کو لڑکی دے دی۔ تو حضرت خلیفہ اول نے اس کو احمدیوں کی امامت سے ہٹا دیا۔ اور
جماعت سے خارج کر دیا۔ ابھی چند ماہ ہوئے ایک شخص نے غیر احمدیوں میں اپنی لڑکی
دی تھی میں نے اسے جماعت سے الگ کر دیا

بحوالہ انوارِ خلافت صہ ۹۳/۹۴ تصنیف مرزا البشیر الدین محمود احمد

۳ یہ اعلان بغرض آگاہی عام شائع کیا جاتا ہے۔ کہ احمدی لڑکیوں کے نکاح۔
غیر احمدیوں سے کرنے ناجائز ہیں۔ بحوالہ اخبار الفضل جلد ۲۰ مورخہ ۱۴ فروری ۱۹۳۳ء

جو شخص اپنی لڑکی کا رشتہ غیر احمدی کو دیتا ہے میرے نزدیک وہ احمدی نہیں
کوئی شخص کسی کو غیر مسلم جانتے ہوئے اپنی لڑکی اس کے نکاح میں نہیں دے سکتا ایسے
نکاح خواں کے متعلق ہم وہی فتویٰ دیں گے۔ جو اس شخص کی نسبت دیا جا سکتا ہے
جس نے ایک مسلمان لڑکی کا نکاح ایک عیسائی یا ہندو لڑکے سے پڑھ دیا ہو۔

بحوالہ اخبار الفضل جلد ۸ نمبر ۸۸ مورخہ ۲۳ مئی ۱۹۲۱ء

۴ ” پانچویں بات جو اس زمانہ میں ہماری جماعت کے لئے نہایت ضروری ہے
وہ غیر احمدی کو رشتہ نہ دینا ہے۔ جو شخص غیر احمدی کو رشتہ دیتا ہے۔ وہ یقیناً

حضرت مسیح موعود کو نہیں سمجھتا۔ اور نہ یہ جانتا ہے۔ کہ احمدیت کیا چیز ہے۔ کوئی غیر احمدیوں میں ایسا بے دین ہے جو کسی ہندو یا کسی عیسائی کو اپنی لڑکی دیدے ان لوگوں کو تم کافر کہتے ہو مگر اس معاملہ میں وہ تم سے اچھے رہے۔ کہ کافر ہو کر بھی کسی کافر کو لڑکی نہیں دیتے۔"

ملئکۃ اللہ ص۴۶ تصنیف مرزا بشیر الدین محمود احمد

**نماز کے متعلق**

۱۔ صبر کرو۔ اور اپنی جماعت کے غیر کے پیچھے نماز نہ پڑھو۔ بہتری اور نیکی اسی میں ہے اور اسی میں تمہاری نصرت اور فتح عظیم ہے۔ اور یہی اس جماعت کی ترقی کا موجب ہے

بحوالہ مورخہ ۱۰ اگست ۱۹۰۱ء اخبار الحکم ارشاد جناب مرزا صاحب ملفوظات جلد ۲ ص ۳۲۱

۲۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے سختی سے تاکید فرمائی ہے کہ کسی احمدی کو غیر احمدی کے پیچھے نماز نہیں پڑھنی چاہیئے۔ باہر سے لوگ اس کے متعلق بار بار پوچھتے ہیں۔ میں کہتا ہوں۔ تم جتنی دفعہ بھی پوچھوگے۔ اتنی دفعہ میں یہی جواب دوں گا۔ کہ غیر احمدی کے پیچھے نماز پڑھنی جائز نہیں۔ جائز نہیں۔ جائز نہیں۔

انوار خلافت ص ۸۹ تصنیف مرزا بشیر الدین محمود احمد

۳۔ ان لوگوں کو اپنا امام نہیں بنانا چاہیئے جنہوں نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو قبول نہیں کیا۔ کیونکہ وہ خدا تعالیٰ کے نزدیک مغضوب ٹھہر چکے ہیں۔ اور ہمیں اس وقت تک کسی کے پیچھے نماز نہیں پڑھنی چاہیئے۔ جب تک کہ وہ بیعت میں داخل نہ

ہو جائے۔ اور ہم میں شامل نہ ہو ...... ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں

بحوالہ انوار خلافت ص ۹۰ تصنیف مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب

مرزا صاحب سے سوال ہوا۔ کہ اگر کسی جگہ امامِ نماز حضور کے حالات سے واقف نہیں۔ تو اس کے پیچھے نماز پڑھ لیں یا نہ پڑھیں۔ حضرت مسیح موعود یعنی مرزا غلام احمد صاحب نے فرمایا پہلے تمہارا فرض ہے اسے واقف کرو۔ پھر اگر نہ تصدیق کرے نہ تکذیب۔ وہ بھی منافق ہے۔ اس کے پیچھے نماز نہ پڑھو۔

بحوالہ ملفوظات احمدیہ جلد چہارم ص

## جنازہ کے متعلق

۱ سوال۔ کیا کسی کی وفات پر جو سلسلہ احمدیہ میں داخل نہ ہو۔ یہ کہنا جائز ہے۔ کہ خدا تعالیٰ مرحوم کو جنت نصیب کرے اور مغفرت کرے . . .

جواب۔ غیر احمدیوں کا کفر بالکل ثابت ہے۔ اور کفار کے لئے دعاء مغفرت جائز نہیں۔ بحوالہ اخبار الفضل جلد ۸ نمبر ۵۹ ماہ فروری سنہ ۱۹۲۱ء

۲ حضرت رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جب کسی کافر کا جنازہ پڑھا۔ تو وہ ابتداء زمانۂ اسلام کی بات تھی جبکہ تبلیغ پورے طور پر پہنچ چکی تھی۔ تو بعد میں مشرکین کو حرم میں آنے کی بھی اجازت نہ رہی۔ اگر حضرت مسیح موعود مرزا غلام احمد صاحب قادیانی نے آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اس فعل کی طرف اشارہ کرتے ہوئے

منکرین کے جنازہ کی اجازت دی۔ تو وہ بھی ادائل کی بات تھی۔ بعد میں اگر کسی نے اس فتوے کو جاری سمجھا۔ تو وہ اس کی اجتہادی غلطی ہے۔ جس کو حضرت خلیفہؓ اول حکیم نور الدین صاحب نے صاف حکم کے ساتھ رد کر دیا۔ کہ غیر احمدی کا جنازہ ہرگز جائز نہیں۔

بحوالہ اخبار الفضل قادیاں جلد ۳ نمبر ۱۰ مورخہ ۲۹ اپریل ۱۹۱۵ء

آپ کا یعنی مرزا غلام احمد صاحب کا ایک بیٹا فوت ہوگیا جو آپ کی زبانی طور پر تصدیق بھی کرتا تھا جب وہ مرا تو مجھے یاد ہے آپ ٹہلتے جاتے تھے اور فرماتے کہ اس نے کبھی شرارت نہ کی تھی۔ بلکہ میرا فرمانبردار ہی رہا ہے ایک دفعہ میں سخت بیمار ہوا۔ اور شدت مرض میں مجھے غش آگیا جب مجھے ہوش آیا۔ تو میں نے دیکھا۔ کہ وہ میرے پاس کھڑا نہایت درد سے رو رہا تھا آپ یہ بھی فرماتے کہ یہ میری بڑی عزت کیا کرتا تھا لیکن آپ نے اس کا جنازہ نہ پڑھا۔ حالانکہ وہ اتنا فرمانبردار تھا۔ کہ بعض احمدی بھی اتنے نہ ہوں گے محمدی بیگم کے متعلق جب جھگڑا ہوا تو اس کی بیوی اور اس کے رشتہ دار بھی ان کے ساتھ شامل ہو گئے۔ حضرت صاحب نے اس کو فرمایا۔ کہ تم اپنی بیوی کو طلاق دے دو۔ اس نے طلاق لکھ کر حضرت صاحب کو بھیج دی۔ کہ آپ کی جس طرح مرضی ہے اسی طرح کریں لیکن باوجود اس کے جب وہ مرا۔ تو آپ نے اس کا جنازہ نہ پڑھا۔

بحوالہ انوارِ خلافت صفحہ ۹۱ تصنیف مرزا البشیر الدین محمود احمد

۴۔ تعلیم الاسلام ہائی سکول قادیاں میں ایک لڑکا پڑھتا ہے چراغ الدین نام۔ حال میں جب وہ اپنے وطن سیالکوٹ گیا تو اس کی والدہ صاحبہ فوت ہوگئی متوفیہ کو اپنے بچے سے بہت محبت تھی۔ مگر سلسلہ میں داخل نہ تھی اس لئے چراغ الدین نے اس کا جنازہ نہ پڑھا اپنے اصول

اور مذہب پر قائم رہا۔ شاباش اے تعلیم الاسلام کے غیور فرزند کہ قوم کو اس وقت تجھ سے غیور کی ضرورت ہے زندہ باش۔

بحوالہ اخبار الفضل جلد ۲۔ نمبر ۱۲۹ مورخہ ۲۰ اپریل ۱۹۱۵ء

۵۔ جناب چودھری محمد ظفر اللہ خانصاحب پر ایک اعتراض یہ کیا جاتا ہے۔ کہ آپ نے قائداعظم کا جنازہ نہیں پڑھا۔ تمام دنیا جانتی ہے کہ قائداعظم احمدی نہ تھے۔ لہذا جماعت احمدیہ کے کسی فرد کا ان کا جنازہ نہ پڑھنا کوئی قابل اعتراض بات نہیں۔

ٹریکٹ نمبر ۲۲ بعنوان احراری علماء کی راست گوئی کا نمونہ۔

الناشر مہتمم نشر و اشاعت نظارت دعوت وتبلیغ صدر انجمن احمدیہ ربوہ ضلع جھنگ

(نوٹ) جماعت احمدیہ کی طرف سے ۱۹۷۰ء کے انتخابات کے دوران ایک اشتہار شائع ہوا تھا۔ جس میں بڑے فخر کے ساتھ یہ بیان کیا گیا تھا۔ کہ قائداعظم نے سر ظفر اللہ خاں کو عزیز بیٹے کے نام سے نوازا تھا۔ مگر اسی بیٹے نے نہ ہی مرحوم کو مسلمان جانا اور نہ ہی نماز جنازہ میں شرکت کی (از مرتب)

۶۔ کیا یہ حقیقت نہیں کہ ابو طالب بھی قائداعظم کی طرح مسلمانوں کے بہت بڑے محسن تھے، مگر نہ مسلمانوں نے آپ کا جنازہ پڑھا۔ اور نہ رسول خدا نے۔

الفضل ۲۸ راکتوبر ۱۹۵۲ء

۸۔ ایک اور سوال یہ رہ جاتا ہے کہ غیر احمدی تو حضرت مسیح موعود کے منکر ہوئے اس لئے ان کا جنازہ نہیں پڑھنا چاہیے۔ لیکن اگر کسی غیر احمدی کا چھوٹا بچہ فوت ہو جائے۔

جنازہ کیوں نہ پڑھا جائے۔ وہ تو مسیح موعود کا مکفر نہیں۔ میں یہ سوال کرنے والے سے پوچھتا ہوں کہ اگر یہ بات درست ہے تو پھر ہندو اور عیسائیوں کے بچوں کا جنازہ نہیں پڑھا جاتا۔ کتنے لوگ ہیں جو ان کا جنازہ پڑھتے ہیں اصل بات تو یہ ہے کہ جو مذہب ماں باپ کا ہوتا ہے شریعت وہی مذہب ان کے بچے کا قرار دیتی ہے پس غیر احمدی کا بچہ غیر احمدی ہوا۔ اس لئے اسکا جنازہ بھی نہیں پڑھنا چاہیے۔ انوار خلافت ص۹۳ تصنیف مرزا بشیر الدین محمود احمد

۹ اگر یہ کہا جاوے کہ کسی ایسی جگہ جہاں تک تبلیغ نہیں پہنچی۔ کوئی مرا ہو۔ اور اس کے مر چکنے کے بعد وہاں کوئی احمدی پہنچے۔ تو جنازے کے متعلق کیا کرے اس کے متعلق یہ ہے کہ ہم تو ظاہر پر ہی نظر رکھتے ہیں چونکہ وہ ایسی حالت میں مرا ہے۔ کہ خدا تعالیٰ کے رسول اور نبی کی پہچان اسے نصیب نہیں۔ اس لئے ہم جنازہ نہیں پڑھیں گے۔

بحوالہ اخبار الفضل جلد ۲ نمبر ۱۳۶ مورخہ ۲ مئی ۱۹۱۵ء

## مکمل مقاطعہ

حضرت مسیح موعود نے غیر احمدیوں کے ساتھ صرف وہی سلوک جائز رکھا ہے جو نبی کریم نے عیسائیوں کے ساتھ کیا۔ غیر احمدیوں سے ہماری نمازیں الگ کی گئیں۔ ان کو لڑکیاں دینا حرام قرار دیا گیا۔ ان کے جنازے پڑھنے سے روکا گیا۔ اب باقی کیا رہ گیا جو ہم ان کے ساتھ مل کر کر سکتے ہیں۔ دو قسم کے تعلقات ہوتے ہیں۔ ایک دینی۔ دوسرے دنیوی۔ دینی تعلق کا سب سے بڑا ذریعہ عبادت کا اکٹھا ہونا ہے۔ اور دنیوی تعلقات کا بھاری ذریعہ رشتہ و ناطہ ہے۔ سو یہ دونوں ہمارے لئے حرام قرار دیئے گئے اگر کہو کہ ہم کو ان کی لڑکیاں لینے کی اجازت ہے۔ تو میں کہتا ہوں نصاریٰ کی لڑکیاں لینے کی بھی

اجازت ہے اور اگر یہ کہو کہ غیر احمدیوں کو سلام کیوں کہا جاتا ہے۔ تو جواب ہے کہ حدیث سے ثابت ہے۔ کہ بعض اوقات نبی کریم نے یہود تک کو سلام کا جواب دیا ہے

بحوالہ کلمۃ الفصل صہ ۱۶۹ تصنیف صاحبزادہ بشیر احمد بی اے

(از مرتب) صاحب زادہ بشیر احمد بی اے نے غیر مرزائیوں کے ثبوت کفر پر مستقل ایک رسالہ تصنیف کیا ہے جس کا نام الکلمۃ الفصل ہے۔ یہ رسالہ ۹۴ صفحات پر مشتمل ہے۔ علاوہ ازیں مرزا بشیر الدین محمود احمد خلیفۃ المسیح الثانی امام جماعت احمدیہ کے وہ بیانات جو اس موضوع پر وقتاً فوقتاً اخبار الفضل میں چھپتے رہے ہیں اگر سب کو یکجا جمع کیا جائے تو یہ ایک ضخیم دفتر بن جائے طوالت کے خوف سے بطور نمونہ چند عبارتیں نقل کر دی ہیں۔ اب آخر میں جماعتِ اسلامی کے رسالہ ترجمان القرآن کی ایک عبارت نقل کر کے علامہ اقبال مرحوم کے شعر پر اپنے اس پمفلٹ کو ختم کرتا ہوں

"جماعت اسلامی سے آپ لوگوں کو یہ شکایت ہے کہ وہ آپ کو "غیر مسلم اقلیت" قرار دینا چاہتی ہے۔ لیکن آپ لوگ کبھی ٹھنڈے دل سے یہ نہیں سوچتے۔ کہ یہ آپ کے اپنے ہی مذہبی عقیدے کا لازمی نتیجہ ہے۔ آپ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ایک اور نبی کی نبوت کے قائل ہیں اور ہر اس شخص کو کافر قرار دیتے ہیں۔ جو اس کی نبوت پر ایمان نہ لائے۔ یہ نئی نبوت ایک ایسی دیوار ہے جس نے آپ کو تمام دنیا کے مسلمانوں سے الگ کر دیا ہے۔ جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دعویٰ کرنے والے ہر شخص کو کاذب اور اس پر ایمان لانے والوں کو کافر سمجھتے ہیں۔ یہ دیوار آپ کے عقیدے

کی بنا پر بھی اور مسلمانانِ عالم کے عقیدے کی بناء پر بھی ایسی ناقابل عبور ہے۔ کہ اس کی موجودگی میں آپ اور ہم ایک امت میں کسی طرح جمع نہیں ہو سکتے۔ نبوت کے دعوے سے یہ نتیجہ آپ سے آپ نکلتا ہے کہ جو اس کو مانے۔ وہ ایک امت ہو۔ اور جو اس کو نہ مانے وہ دوسری امت۔ اس چیز کا دعویٰ لے کر جب ایک شخص اٹھ چکا ہے تو لامحالہ اسے سچا سمجھنے والوں کے نزدیک وہ سب لوگ کافر ہونے چاہئیں۔ جو اسے جھوٹا سمجھیں۔ اور اسی طرح اسے جھوٹا سمجھنے والوں کے نزدیک بھی وہ سب لوگ کافر ہونے چاہئیں جو اسے سچا سمجھیں۔ اب جبکہ یہ صورت حال ایک امر واقعی کے طور پر موجود ہے۔ تو آخر آپ لوگ اسے تسلیم کرنے سے گریز کیوں کرتے ہیں؟ آپ کو سیدھی طرح یہ مان لینا چاہیئے۔ کہ مرزا غلام احمد کی نبوت کے منکرین آپ کے عقیدے کی رو سے غیر مسلم اکثریت ہیں اور اس پر ایمان لانے والے نہ صرف پاکستان بلکہ دنیا بھر کے مسلمانوں کے عقیدے کی رو سے غیر مسلم اقلیت"

پنجاب کے اربابِ نبوت کی شریعت
کہتی ہے کہ یہ مؤمن پارینہ ہے کافر — اقبال مرحوم

ترجمان القرآن جلد ۴۷ عدد ۶ صـ۳۲۵ اشارات

حافظ عبدالرحمٰن

# مولانا منظور احمد صاحب چنیوٹیؒ کی رائے

## ایک نادر کتاب

جس کے مطالعہ سے مرزا جی کی ذہنیت اور خانہ ساز نبوت کا مکمل پتہ چلتا ہے مؤلف نے یہ کتاب "آسمانی دُلہن" کے نام سے تالیف کی ہے جو اپنی نوعیت کی واحد کتاب ہے۔ شاید آج تک آپ کی نظر سے ایسی کتاب نہ گزری ہو۔ اس کتاب میں مرزا جی کے کاشانۂ نبوت میں عشق کا ایک رُومانی منظر نظر آتا ہے پنجابی نبوت کے ساتھ مجازی عشق کا پیوند ملاحظہ فرمائیں ؛ مجھے یقین ہے کہ اس کتاب کے پڑھنے سے جو لذت اور سرور آپ کو حاصل ہوگا۔ شاید وہ لُطف کسی اور کتاب کے پڑھنے سے نہ حاصل ہوا نہ ہوگا۔ عجب یہ ہے کہ یہ ساری داستان اور کہانی مرزا جی کی اپنی زبان ہے۔

زبان جل جائے گر مَیں نے کہا ہو کچھ سرِ محشر  
تمہاری تیغ کے چھینٹے تمہارا نام لیتے ہیں

منظور احمد عفا عنہُ

ناظم ادارہ مرکزیہ دعوت ارشاد و پرنسپل جامعہ عربیہ چنیوٹ ضلع جھنگ

---

مرزائیت پر مؤلف کی دیگر تالیفات جو صرف لائقِ مطالعہ ہی نہیں بلکہ جن کا ہر گھر میں ہونا ضروری ہے۔ (۱) چھوٹا منہ بڑی بات حصہ اوّل، دوم (۲) انمول موتی (۳) دردمند خاتون (۴) راہِ صواب (۵) انجام مرزا (۶) ختم نبوت (۷) حیاتِ عیسیٰ علیہ السلام (۸) ادھوری باتیں (۹) تکفیرِ مُسلم (۱۰) توہینِ حُسین،

[illegible] القلم اُردو بازار [illegible]